بسم اللہ الرحمن الرحیم

# رَوضۃ الادب

(خلیفۂ مفتیٔ اعظم ہند)

حضرت علامہ مولانا بدر الدین احمد قادری رضوی مصباحی

رحمۃ اللہ القوی

مترجم

محمد گل ریز رضا مصباحی، مدناپوری

بریلی شریف

ناشر

قادری کتاب گھر، اسلامیہ مارکیٹ، بریلی شریف

# جملہ حقوق بحق شارح و ناشر محفوظ ہیں


نام کتاب : رَوضَۃُ الادب شرح فیض الادب اول

مترجم : محمد گل ریز رضا مصباحی، مدناپوری، بریلی شریف

نظر ثانی : محمد عبد السلام آسام، و دانش رضا کلکتہ، درجۂ ثانیہ۔ جامعۃ المدینہ فیضان عطار، ناگ پور

صفحات : 176

کمپوزنگ : محمد گل ریز مصباحی

ناشر : قادری کتاب گھر، اسلامیہ مارکیٹ، بریلی شریف

تعداد : ۱۱۰۰

سال اشاعت : ۲۰۱۷ء

رابطہ نمبر : 9458201735،8057889427


## ملنے کے پتے

- قادری کتاب گھر، بریلی شریف یوپی
- مکتبۃ المصطفیٰ، اسلامیہ مارکیٹ، بریلی
- حق اکیڈمی مبارک پور، اعظم گڑھ
- برکاتی بکڈپو، اسلامیہ مارکیٹ، بریلی
- المجمع الاسلامی، مبارک پور، اعظم گڑھ
- مکتبہ رحمانیہ رضویہ، درگاہِ اعلیٰ حضرت

# فہرستِ مضامین

# شرف انتساب

میں اپنی اس کاوش کو خلاصۂ کائنات رحمت عالم حضور احمد مجتبیٰ محمد مصطفی ﷺ کی بارگاہ میں نذر کرتے ہوئے:

صحابۂ کرام، تابعین عظام اور تبع تابعین کرام۔ مذاہب اربعہ حنفی، شافعی، مالکی اور حنبلی سلف وصالحین ۔اسلام کی حقیقی تعلیمات سے امت کو روشناس کرانے والے مجددین اسلام۔ سلاسل اربعہ قادریہ، چشتیہ، نقشبندیہ اور سہروردیہ کے مشائخ عظام۔ محدثین خانوادۂ ولی اللہ، علماے فرنگی محل ،بزرگان کچھوچھہ مقدسہ ،سادات مارہرہ مطہرہ ،اکابر بریلی ومشائخ بدایوں۔ بالخصوص شاہ ولی اللہ محدث دہلوی ،بحر العلوم علامہ عبد العلی فرنگی محلی ،تارک سلطنت سید اشرف جہاں سمنانی، شاہ برکت اللہ عشقی مارہروی، اعلی حضرت امام احمد رضا خاں محقق بریلوی اور معین الحق علامہ فضل رسول قادری بدایونی۔ اعلی حضرت علی حسین اشرفی میاں کچھوچھوی ،صدر الشریعہ مفتی محمد امجد علی اعظمی، مفتیٔ اعظم ہند شاہ مصطفی رضا خاں بریلوی، ملک العلما علامہ ظفر الدین بہاری، سید العلما شاہ آل مصطفی مارہروی، احسن العلما سید مصطفی حیدر حسن مارہروی، محدث اعظم ہند سید محمد کچھوچھوی اور مجاہد ملت علامہ حبیب الرحمٰن قادری عباسی۔ جلالۃ العلم حافظ ملت حضرت علامہ شاہ عبد العزیز محدث مرادآبادی ،نائب حافظ ملت حضرت علامہ عبد الرؤف بلیاوی، شارح بخاری حضرت مفتی شریف الحق امجدی ،ورئیس القلم حضرت علامہ ارشد القادری اور بحر العلوم حضرت مفتی عبد المنان اعظمی ۔کے افکار ونظریات اور مسلک حق وصداقت کا ترجمان...

**الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور کے نام**

**منسوب کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔**

**محمد گل ریز رضا مصباحی مدناپوری،**

**بہیڑی، بریلی شریف یوپی**

# تہدیہ

## والدین کریمین کے نام

جنھوں نے مجھے تعلیم و تربیت سے آراستہ کرنے کی خاطر مدارس اسلامیہ کے حوالے کیا
قدم قدم پر میری رہنمائی کی
اور دعاؤں سے نوازتے رہے

محمد گل ریز رضا مصباحی، مدناپوری
بریلی شریف (یوپی)

### نوٹ

اگراس کتاب میں کسی طرح کی کوئی غلطی پائیں تو کتاب کو ہدف تنقید نہ بنائیں بلکہ خلوص نیت کے ساتھ ہمیں مطلع کریں، ان شاءاللہ آئندہ ایڈیشن میں اس کی تصحیح کر دی جائے گی۔

# تعارف مصنف

## خلیفہ مفتیٔ اعظم ہند، عمدۃ المحققین حضرت مولانا بدر الدین احمد رضوی مصباحی گھورکھپوری رحمۃ اللہ القوی

آپ اپنے نانیہال موضع حمید پور ضلع گورکھ پور (یوپی ہند) میں ایک اندازہ کے مطابق ۱۳۴۸ھ / ۱۹۲۹ء میں پیدا ہوئے۔ آپ نے مقامی درس گاہ شاہ پور سے تعلیمی سفر شروع کیا اور مدرسہ انوار العلوم قصبہ جین پور ضلع اعظم گڑھ ہوتے ہوئے دار العلوم اشرفیہ مبارک پور اعظم گڑھ میں داخلہ لیا اور چار سال بڑی محنت سے اکتسابِ علم کیا۔ ۱۰ شعبان ۱۳۷۱ھ مطابق ۱۵ مئی ۱۹۵۲ء کو سند و دستارِ فضیلت سے نوازا گیا۔ رمضان شریف کی تعطیلِ کلاں کے بعد حضور حافظ ملت حضرت علامہ عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ کے حکم کے مطابق شوال ۱۳۷۱ھ میں جامعہ اشرفیہ بغرضِ تربیت تدریس کے لیے تشریف لائے۔ اور طلبہ کو رجب ۱۳۷۲ھ میں انجمنِ معین الاسلام پرانی بستی، شہر بستی میں درسِ نظامی کی تدریس کے لیے تشریف لے گئے۔ اس کے بعد آپ نے مدرسہ فیض الرسول براؤں شریف ضلع بستی اور مدرسہ غوثیہ بڑھیا ضلع بستی میں تدریسی خدمات انجام دیں۔ آپ مفتی اعظم ہند مولانا مصطفی رضا خان نوری رحمۃ اللہ علیہ کے مرید و خلیفہ ہیں۔ درس و تدریس کے ساتھ تصنیف و تالیف میں بھی آپ کو دست رس حاصل تھی۔ ڈیڑھ درجن کتابوں کے آپ مصنف ہیں، بعض کتابیں تو سدا بہار تصنیف کا درجہ رکھتی ہیں۔ اور بعض کتابیں ماخذ کی حیثیت سے استعمال کی جاتی ہیں۔ بعض کتابوں کے نام یہ ہیں۔

(۱) سوانح اعلی حضرت (۲) عروس الادب (۳) فیض الادب (حصہ اول دوم) (۴) جواہر المنطق (۵) نورانی گل دستہ (۶) تذکرہ سرکارِ غوث (۷) تذکرہ سرکارِ خواجہ (۸) تمیر ادب (قاعدہ) (۹) تمیر ادب (حصہ اول تا پنجم) (۱۰) تمیر قواعد (اول دوم) آپ کا وصال ۷ رمضان کو ہوا (سن وفات نہیں مل سکا) (مزید دیکھئے کتاب ''مفتیٔ اعظم ہند اور ان کے خلفا'' ص:۲۳۵)۔

**نوٹ:** روضۃ الادب شرح فیض الادب اول کو تیار کرتے وقت اسباق کی تقسیم کاری میں دعوت اسلامی کی مطبوعہ کتاب فیض الادب سے مدد لی گئی ہے اور جبکہ الفاظ اور جملوں کی تصحیح میں مجلس برکات جامعہ اشرفیہ مبارک پور کی مطبوعہ کتاب فیض الادب سے مدد لی گئی ہے۔ پھر بھی یہ یقینی طور پر نہیں کہا جاسکتا ہے کہ شرح اغلاط سے صاف ہے لہذا اگر کسی طرح کی کوئی خامی پائیں تو کتاب کو ہدف تنقید نہ بنائیں بلکہ خلوص نیت کے ساتھ مطلع فرمائیں ان شاء اللہ آئندہ اڈیشن میں تصحیح کردی جائے گی۔

**فائدہ:۔** فیض الادب اول میں صَلیَّ اللہُ تَعَالیٰ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ، کا استعمال سات مرتبہ سبق (۵) جملہ (۱۱) سبق (۲۸) جملہ (۴) سبق (۲۸) جملہ (۸) سبق (۲۹) جملہ (۲) سبق (۳۰) آخری جملہ، اور حدیث نوری میں (۳) بار ہوا ہے اسی طرح صَلیَّ اللہُ تَعَالیٰ عَلَیْہِ وَعَلیٰ آلِہٖ وَسَلَّمَ ، کا استعمال تین مرتبہ سبق (٦) جملہ (۱۲) سبق (۱۲) جملہ (۱) سبق (۲٦) جملہ (۱۹) میں ہوا ہے اس لیے شرح میں صرف پہلے والے جملے کو معیار بنا کر باقی جگہوں پر اسی کا حوالہ دیا گیا ہے کہ اس جملہ کی ترکیب اس سبق میں اس جملہ کے تحت لکھ دی گئی ہے وہاں سے دیکھ لیں اس طرح سے کتاب طویل ہونے سے محفوظ رہے گی۔

**فائدہ** ۔ طلبہ اور اساتذہ کی آسانی کے لیے شروع میں ماضِی معروف اور مضارع معروف کے ۱۴ صیغوں میں ضمیر کی پہچان کے لیے سادہ انداز میں ایک ٹیبل پیش کیا جاتا ہے جس میں ماضِی اور مضارع کی ایک گردان لکھ کر علامتیں بھی لکھ دی ہیں تاکہ آئندہ ضمیر اور علامتوں کی پہچان میں غلطِی نہ ہوسکے کیوں کہ طلبہ ترکیب کرتے وقت ضمیروں کے تعلق سے اکثر غلطِی میں مبتلا ہوجاتے ہیں اس لیے اس کا مطالعہ ان کے لیے مفید رہے گا۔

| گردان | صیغے | پہچان اور علامتیں |
|---|---|---|
| فَعَلَ<br>فَعَلَا<br>فَعَلُوا | واحد مذکر غائب<br>تثنیہ مذکر غائب<br>جمع مذکر غائب | سب علامتوں سے خالی، اس میں ھُوَ ضمیر مستتِر فاعل ہے۔<br>الف ضمیر بارز، علامتِ تثنیہ اور فاعل ہے۔<br>واو ضمیر بارز، علامتِ جمع اور فاعل ہے۔ |
| فَعَلَتْ<br>فَعَلَتَا<br>فَعَلْنَ | واحد مؤنث غائب<br>تثنیہ مؤنث غائب<br>جمع مؤنث غائب | تْ ساکن علامتِ تانیث ہے اور ھِيَ ضمیر مستتِر فاعل ہے۔<br>ت علامتِ تانیث اور الف ضمیر بارز، علامتِ تثنیہ اور فاعل ہے۔<br>نَ مفتوح ضمیر بارز، علامتِ جمع مؤنث غائب اور فاعل ہے۔ |
| فَعَلْتَ<br>فَعَلْتُمَا<br>فَعَلْتُمْ | واحد مذکر حاضر<br>تثنیہ مذکر حاضر<br>جمع مذکر حاضر | تَ مفتوح ضمیر بارز، علامتِ واحد مذکر حاضر اور فاعل ہے۔<br>تُ مضموم ضمیر بارز فاعل، میم حرف عماد اور الف علامتِ تثنیہ ہے<br>تُ مضموم ضمیر بارز فاعل، میم علامتِ جمع مذکر حاضر ہے۔ |
| فَعَلْتِ<br>فَعَلْتُمَا<br>فَعَلْتُنَّ | واحد مؤنث حاضر<br>تثنیہ مؤنث حاضر<br>جمع مؤنث حاضر | تِ مکسور ضمیر بارز، علامتِ واحد مؤنث حاضر اور فاعل ہے<br>تُ مضموم ضمیر بارز فاعل، میم حرفِ عماد اور الف علامتِ تثنیہ ہے<br>تُ مضموم ضمیر بارز فاعل "نون مشدد" علامتِ جمع مؤنث حاضر ہے۔ |
| فَعَلْتُ<br>فَعَلْنَا | واحد (مذکر ومؤنث) متکلّم<br>تثنیہ (مذکر ومؤنث) متکلّم جمع (مذکر مؤنث) متکلّم | تُ مضموم ضمیر بارز، علامتِ واحد متکلّم اور فاعل ہے<br>نَا ضمیر بارز، علامتِ متکلّم مع الغیر اور فاعل ہے۔ |

## ماضی معروف کی گردان اور علامتوں کی پہچان

**نوٹ:** فعل ماضی کے دو صیغوں (واحد مذکر غائب۔ اور واحد مؤنث غائب) میں ضمیر فاعل مستتِر (پوشیدہ) ہوتی ہے اور باقی بارہ صیغوں میں ضمیر فاعل بارز (ظاہر) ہوتی ہے ۔ اگر ان کے بعد فاعل مذکور ہو تو اُس وقت اِن صیغوں میں ضمیر مستتِر نہیں ہوتی ہے۔

## مضارع معروف کی گردان اور علامتوں کی پہچان

| صیغہ | لفظ | حرف مضارع | بارز | مستتِر | اعرابی | بنائی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد | يَفْعَلُ | ی | - | هُوَ | - | - |
| تثنیہ | يَفْعَلَانِ | ی | ا | - | مکسور | - |
| جمع | يَفْعَلُوْنَ | ی | و | - | مفتوح | - |
| واحد | تَفْعَلُ | ت | - | هِيَ | - | - |
| تثنیہ | تَفْعَلَانِ | ت | ا | - | مکسور | - |
| جمع | يَفْعَلْنَ | ی | ن | - | | مفتوح |
| واحد | تَفْعَلُ | ت | - | أَنْتَ | - | - |
| تثنیہ | تَفْعَلَانِ | ت | ا | - | مکسور | - |
| جمع | تَفْعَلُوْنَ | ت | و | - | مفتوح | - |
| واحد | تَفْعَلِيْنَ | ت | ی | - | مفتوح | - |
| تثنیہ | تَفْعَلَانِ | ت | ا | - | مکسور | - |
| جمع | تَفْعَلْنَ | ت | ن | - | - | مفتوح |
| واحد | أَفْعَلُ | ا | - | أَنَا نَحْنُ | - | - |
| تثنیہ وجمع | نَفْعَلُ | ن | - | | - | - |

**فائدہ:** مضارع کے پانچ صیغوں يَفْعَلُ . تَفْعَلُ . تَفْعَلُ . أَفْعَلُ . نَفْعَلُ . میں فاعل کی ضمیریں پوشیدہ رہتی ہیں۔

# سبق(۱)

## بعض نحوی اصطلاحات کی تشریح

مُسند الیہ: وہ چیز ہے جس کے لیے کوئی دوسری چیز ثابت کی جائے۔

مُسند: وہ چیز ہے جو دوسرے کے لیے ثابت ہو جیسے: (زید ہوشیار ہے) اس مثال میں "زید" مسند الیہ اور "ہوشیار" مسند ہے اور جیسے "پڑھا بکر نے" اس مثال میں "پڑھا" مسند اور "بکر" مسند الیہ ہے اور جیسے "دیکھا گیا چاند" اس مثال میں "دیکھا گیا" مسند اور "چاند" مسند الیہ ہے۔

جملہ: مسند الیہ اور مسند کو مجموعہ کو کہتے ہیں جیسے (زید ہوشیار ہے، پڑھا بکر نے، دیکھا گیا چاند)۔

مبتدا: وہ اسم ہے جو لفظی عامل سے خالی ہو اور مسند الیہ ہو۔

خبر: وہ لفظ جو لفظی عامل سے خالی اور مسند ہو جیسے "زید نمازی ہے" اس مثال میں "زید" مبتدا اور نمازی خبر ہے۔

رفع: ضمہ، الف اور واؤ کو کہتے ہیں۔

مرفوع: وہ اسم ہے جس پر ضمہ یا الف یا واؤ آئے جیسے: اَلمُسْلِمُ .اَلمُسْلِمَانِ .اَلمُسْلِمُوْنَ .أَبُوْ زَ يْدٍ میں أَبُو.

تنبیہ: مرفوع کہلانے والے اسم تو آٹھ ہیں لیکن اس کتاب میں ان میں سے صرف چھ کا استعمال کیا گیا ہے اور وہ یہ ہیں مبتدا، خبر، فاعل، نائب فاعل، إِنَّ وغیرہ کی خبر، کَانَ وغیرہ کا اسم۔

نصب: فتحہ، کسرہ، الف اور یاء کو کہتے ہیں۔

منصوب: وہ اسم ہے جس پر فتحہ یا کسرہ یا الف یا یاء آئے جیسے: اَلْمُسْلِمُ ، اَلمُسْلِمَاتِ ،أَبَا زَ يْدٍ میں أَبَا، اَلْمُسْلِمَيْنِ اَلْمُسْلِمِيْنَ.

اسم منصوب کی تعداد بارہ ہے مگر اس کتاب میں ان میں سے صرف آٹھ اسم استعمال کیے گیے ہیں اور وہ یہ ہیں مفعول بہ، مفعول فیہ، مفعول مطلق، مفعول لہ ، حال ، تمیز، إِنَّ وغیرہ کا اسم، کَانَ وغیرہ کی خبر۔

جر: کسرہ، فتحہ اور یاء کو کہتے ہیں۔

**مجرور:** وہ اسم ہے جس پر حرف جار داخل ہو یا جو مضاف الیہ ہو جیسے: عَلَی الْمُسْلِمِ .عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ.عَلٰی اَبِیْ زَ یْدٍ.عَلَی الْمُسْلِمَیْنِ.عَلَی الْمُسْلِمِیْنَ.اور جیسے وَلَدُ الْمُسْلِمِ.وَلَدُ اِبْرَاھِیْمَ.وَلَدُ أَبِيْ زَ یْدٍ.غُلَامُ الْمُسْلِمَیْنِ.اِمَامُ الْمُسْلِمِیْنَ.

**جملہ اسمیہ:** وہ جملہ ہے جس کا پہلا جزاسم ہو جیسے زَ یْدٌ عَالِمٌ.

جملہ فعلیہ: وہ جملہ ہے جس کا پہلا جزفعل ہو جیسے عَلِمَ زَ یْدٌ.

ہدایت: جملہ اسمیہ کے اندر جو لفظ مسند الیہ ہو اسے مبتدا اور جو مسند ہو گا اسے خبر کہیں گے اور جملہ فعلیہ کے اندر مسند الیہ کو فاعل یا نائب فاعل اور مسند کو فعل کہیں گے۔

## مشق

**مندرجہ ذیل جملوں میں مسند الیہ اور مسند کو پہچان کر مبتدا، خبر، فعل، فاعل اور نائب فاعل بتاؤ۔**

| | |
|---|---|
| (۱)۔اللہ یکتا ہے۔ | اللہ: مسند الیہ و مبتدا۔یکتا ہے: مسند اور خبر ہے۔ |
| (۲)۔رسول مہربان ہیں۔ | رسول: مسند الیہ و مبتدا۔مہربان ہیں: مسند اور خبر ہے۔ |
| (۳)۔قرآن سچا ہے۔ | قرآن: مسند الیہ و مبتدا، سچا ہے: مسند اور خبر ہے۔ |
| (۴)۔پڑھی گئی کتاب۔ ..................... | پڑھی گئی: مسند اور فعل مجہول۔کتاب: مسند الیہ اور نائب فاعل ہے۔ |
| (۵)۔دیوار لمبی ہے ۔ | دیوار : مسند الیہ و مبتدا۔لمبی ہے: مسند اور خبر ہے۔ |
| (۶)۔سڑک پختہ ہے۔ | سڑک: مسند الیہ و مبتدا۔پختہ ہے: مسند اور خبر ہے۔ |
| (۷)۔پڑھا میں نے۔ | پڑھا: مسند اور فعل معروف۔میں نے: مسند الیہ اور فاعل ہے۔ |
| (۸)۔گھڑی قیمتی ہے۔ | گھڑی: مسند الیہ اور مبتدا۔قیمتی ہے: مسند و خبر ہے۔ |
| (۹)۔جارہا ہے خالد۔ | جارہا ہے: مسند و فعل معروف۔خالد مسند الیہ و فاعل ہے ۔ |
| (۱۰)۔لکھا گیا خط۔ | لکھا گیا: مسند و فعل مجہول۔خط: مسند الیہ و نائب فاعل ہے۔ |

(۱۱)۔میں مدرسہ میں حاضر ہوں۔
میں: مسندالیہ و مبتدا۔ حاضر ہوں: مسندو خبر ہے۔

(۱۲)۔لکھا بکر نے۔
لکھا: مسند و فعل معروف۔ بکر نے: مسند الیہ و فاعل ہے۔

.......................

(۱۳)۔پانی گرم ہے۔
پانی: مسندالیہ و مبتدا۔ گرم ہے: مسندو خبر ہے۔

(۱۴)۔لکھ رہا ہے زید قلم سے۔
لکھ رہا ہے: مسندو فعل معروف۔ زید: مسندالیہ و فاعل ہے۔

.................................

(۱۵)۔بکر مسجد میں موجود ہے۔
بکر: مسندالیہ و مبتدا۔ موجود ہے: مسندو خبر ہے۔

(۱۶)۔زید کو پڑھایا احمد نے۔
احمد: مسندالیہ و فاعل۔ پڑھایا: مسندو فعل معروف ہے۔

.............................

(۱۷)۔کل جائے گا بکر کانپور۔
جائے گا: مسندو فعل معروف، بکر: مسندالیہ و فاعل ہے۔

.............................

(۱۸)۔پرسوں جمعہ کے دن میں بمبئی سے آیا۔
میں: مسندالیہ و فاعل۔ آیا: مسند و فعل معروف ہے۔

## مذکورہ جملوں کی اردو اور عربی

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| اللہ یکتا ہے | اَللّٰہُ أَحَدٌ | رسول مہربان ہیں | اَلرَّسُوْلُ رَءُوْفٌ |
| قرآن سچا ہے | اَلْقُرْآنُ صَادِقٌ | پڑھی گئی کتاب | قُرِءَ الْکِتَابُ |
| دیوار لمبی ہے | اَلْجِدَارُ طَوِیْلٌ | سڑک پختہ ہے | اَلشَّارِعُ مُعَبَّدٌ |
| پڑھا میں نے | قَرَأْتُ | گھڑی قیمتی ہے | اَلسَّاعَۃُ ثَمِیْنَۃٌ |
| جارہا ہے خالد | یَذْھَبُ خَالِدٌ | لکھا گیا خط | کُتِبَتِ الرِّسَالَۃُ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| میں مدرسہ میں حاضر ہوں | أَنَا حَاضِرٌ فِي الْمَدْرَسَةِ | لکھا بکر نے | كَتَبَ بَكْرٌ |
| پانی گرم ہے | اَلْمَاءُ حَمِيْمٌ | لکھ رہا ہے زید قلم سے | يَكْتُبُ زَ يْدٌ بِالْقَلَمِ |
| بکر مسجد میں موجود ہے | بَكْرٌ مَوْجُوْدٌ فِي الْمَسْجِدِ | زید کو پڑھایا احمد نے | دَرَّسَ اَحْمَدُ زَ يْدًا |

| | |
|---|---|
| کل جائے گا بکر کان پور | يَذْهَبُ بَكْرٌ غَدًا إِلىٰ كَانفُوْر |
| پرسوں جمعہ کے دن میں بمبئی سے آیا | جِئْتُ مِنْ مُوْمبَائى يَوْمَ الْجُمُعَةِ قَبْلَ الأَمْسِ |

# سبق (۲)

## مرفوعات

## مبتدا و خبر کی ترکیب

**حل لغات:** اَللّٰہُ: اللہ، جمع آلِھَۃٌ۔ اَلرَّسُوْلُ: پیغمبر، بھیجا ہوا، جمع رُسُلٌ۔ قُرْآنٌ: قرآن۔ رَبٌّ: مالک، پروردگار، سردار، پرورش کرنے والا۔ اللہ تعالی کے اسمائے حسنی میں سے ہے اور اس کی طرف نسبت کے لیے رَبِّي کہتے ہیں، جمع اَرْبَابٌ۔ مَعْبُوْدٌ: اسم مفعول لائق عبادت۔ كِتَابٌ: کتاب، جمع كُتُبٌ ۔ مُؤمِنٌ: ایمان والا، جمع مُؤْمِنُوْنَ۔ رَءُوْفٌ: صفت مشبہ مہربان۔ كَرِيْمٌ: سخی، شریف، جمع كِرَامٌ وَكُرَمَاءُ ۔ اَلرَّجُلُ: مرد، انسان، جمع رِجَالٌ۔ صَادِقٌ: اسم فاعل سچا۔ مِسْوَاكٌ: دانت صاف کرنے کی لکڑی، جمع مَسَاوِيْكُ۔

## ترجمہ:

| | |
|---|---|
| (١).اَللهُ رَبٌّ. | اللہ پروردگار ہے۔ |
| (٢).اَلرَّبُّ مَعْبُوْدٌ. | رب لائق عبادت ہے۔ |
| (٣). اَلرَّسُوْلُ رَءُوفٌ. | رسول مہربان ہیں۔ |
| (٤).اَلْقُرْآنُ كِتَابٌ. | قرآن ایک کتاب ہے۔ |
| (٥).اَلْكِتَابُ صَادِقٌ. | کتاب سچی ہے۔ |
| (٦).اَلرَّجُلُ مُؤْمِنٌ. | مرد مومن ہے۔ |
| (٧).اَلْمُؤْمِنُ كَرِيْمٌ. | مومن شریف ہے۔ |
| (٨)۔اَلمِسْوَاكُ قَصِيْرٌ. | مسواک چھوٹی ہے۔ |

## ترکیب

**(۱)۔اَللهُ رَبٌّ**. اَللهُ کلمہ جلالت مبتدا رَبٌّ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔اَلرَّبُ مَعْبُوْدٌ:** اَلرَّبُّ مبتدا،مَعْبُوْدٌ: اسم مفعول صیغہ واحد مذکر،اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل ،اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔اَلرَّسُوْلُ رَءُوفٌ:** اَلرَّسُوْلُ مبتدا۔ رَءُوفٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔اَلْقُرْآنُ كِتَابٌ:** اَلْقُرْآنُ مبتدا، كِتَابٌ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔اَلْكِتَابُ صَادِقٌ**. اَلْكِتَابُ مبتدا، صَادِقٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٦)۔اَلرَّجُلُ مُؤمِنٌ۔** اَلرَّجُلُ مبتدا مُؤمِنٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٧)۔اَلمُؤمِنُ کَرِیْمٌ۔** اَلمُؤمِنُ مبتدا کَرِیْمٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل ،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٨)۔اَلْمِسْوَاكُ قَصِیْرٌ۔** اَلمِسْوَاكُ مبتدا قَصِیْرٌ صفت مشہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُو کی ضمیر پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**حل لغات:** اَلدِّیْنُ: دین، جمع اَدْیَانٌ. اَلْجَنَّۃُ: باغ، بہشت، جنت، جمع جِنَانٌ وَ جَنَّاتٌ۔ اَلنَّارُ: آگ، کنایۃ دوزخ، جہنم مراد ہوتا ہے، جمع نِیْرَانٌ ۔ خَالِقٌ: پیدا کرنے والا۔ یُسْرٌ: آسان۔ صَوَابٌ: درست۔

**ترجمہ:** اَلدِّیْنُ: دین۔ اَلاِسْلَامُ: اسلام۔ اَلْکُفْرُ: کفر۔ اَلْجَنَّۃُ: جنت، جمع۔ اَلنَّارُ: دوزخ، آگ۔ اَلْکَلَامُ: کلام، گفتگو۔ خَالِقٌ: پیدا کرنے والا۔ حَقٌّ: حق، سچ۔ بَاطِلٌ: باطل، جھوٹا۔ یُسْرٌ: آسان۔ صَوَابٌ: درست۔ أَحَدٌ: اکیلا، تنہا۔

| | |
|---|---|
| (١).اَللّٰہُ أَحَدٌ. | اللہ اکیلا ہے۔ |
| (٢).اَللّٰہُ خَالِقٌ. | اللہ پیدا کرنے والا ہے۔ |
| (٣).اَلدِّیْنُ یُسْرٌ. | دین آسان ہے۔ |
| (٤).اَلاِسْلَامُ حَقٌّ. | اسلام حق ہے۔ |
| (٥).اَلْجَنَّۃُ حَقٌّ. | جنت حق ہے۔ |
| (٦).اَلنَّارُ حَقٌّ. | دوزخ حق ہے۔ |
| (٧).اَلْکُفْرُ بَاطِلٌ. | کفر باطل ہے۔ |
| (٨).اَلْکَلَامُ صَوَابٌ. | کلام درست ہے۔ |

## ترکیب

(۱)۔**اَللّٰہُ أَحَدٌ**۔اَللّٰہُ کلمہ جلالت مبتدا،أَحَدٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۲)۔**اَللّٰہُ خَالِقٌ**۔اَللّٰہُ کلمہ جلالت مبتدا،خَالِقٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل ،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۳)۔**اَلدِّیْنُ یُسْرٌ**۔اَلدِّیْنُ مبتدا،یُسْرٌ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۴)۔**اَلإِسْلَامُ حَقٌّ**۔اَلإِسْلَامُ مبتدا،حَقٌّ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۵)۔**اَلْجَنَّۃُ حَقٌّ**۔اَلْجَنَّۃُ مبتدا،حَقٌّ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۶)۔**اَلنَّارُ حَقٌّ**۔ اَلنَّارُ مبتدا،حَقٌّ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۷)۔**اَلْکُفْرُ بَاطِلٌ**۔اَلْکُفْرُ مبتدا،بَاطِلٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر ، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۸)۔**اَلْکَلَامُ صَوَابٌ**۔ اَلْکَلَامُ مبتدا،صَوَابٌ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**حل لغات:** اَلماءُ:پانی،جمع مِیَاہٌ۔اَلْخُبْزُ:روٹی،جمع اَخْبَازٌ۔حَصِیْرٌ: چٹائی ، جمع حُصُرٌ۔اَلشَّیْءُ:چیز،جمع اَشْیَاءُ۔

**ترجمہ:** اَلمَاءُ:پانی۔اَلْقَعَّادَۃُ:چارپائی۔اَلْخُبْزُ:روٹی۔المشفۃ: تولیہ،رومال۔اَلشَّمْسِیَّۃُ:چھتری۔بَائِتٌ:باسی۔حَمِیْمٌ:گرم۔اَلْأَرُزُّ:چاول۔حسنٌ:اچھا۔ اَلشَّیْءُ:چیز۔طَرِيٌّ:تازہ۔جَیِّدَۃٌ:عمدہ،بہتر۔جَدِیْدٌ:نیا۔طَوِیْلٌ:لمبا۔

اَلْحَصِیْرُ: چٹائی۔ بَارِدٌ: ٹھنڈا۔ رَدِيٌّ: خراب۔ مُعَبَّدٌ: پختہ۔ اَلشَّارِعُ: سڑک، جمع شَوَارِعُ۔

| | |
|---|---|
| (۱). اَلمَاءُ بَارِدٌ: | پانی ٹھنڈا ہے۔ |
| (۲). اَلمِنْشَفُ طَوِيْلٌ: | تولیہ لمبا ہے۔ |
| (۳). اَلْخُبْزُ طَرِيٌّ: | روٹی تازہ ہے۔ |
| (٤). اَلشَّيْءُ حَسَنٌ: | چیز اچھی ہے۔ |
| (٥). اَلشَّمْسِيَّةُ جَيِّدَةٌ: | چھتری عمدہ ہے۔ |
| (٦). اَلأَرُزُّ جَدِيْدٌ: | چاول نیا ہے۔ |
| (٧). اَلْقَعَّادَةُ حَسَنَةٌ: | چارپائی اچھی ہے۔ |
| (٨). اَلْخُبْزُ بَائِتٌ: | روٹی باسی ہے۔ |
| (٩). اَلْمَاءُ حَمِيْمٌ: | پانی گرم ہے۔ |
| (١٠). اَلْحَصِيْرُ مَبْسُوْطٌ: | چٹائی بچھی ہے۔ |
| (١١). اَلْمِنْشَفُ جَدِيْدٌ: | تولیہ نیا ہے۔ |
| (١٢). اَلْقَعَّادَةُ مَوْضُوْعَةٌ: | چارپائی بچھی ہے۔ |
| (١٣). اَلْخُبْزُ رَدِيٌّ: | روٹی خراب ہے ۔ |
| (١٤)۔ اَلشَّارِعُ مُعَبَّدٌ: | سڑک پختہ ہے۔ |

## ترکیب

**(۱)۔ اَلمَاءُ بَارِدٌ:** اَلمَاءُ مبتدا، بَارِدٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔ اَلمِنْشَفُ طَوِيْلٌ:** اَلمِنْشَفُ مبتدا، طَوِيْلٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔اَلْخُبْزُ طَرِيٌّ**۔اَلْخُبْزُ مبتدا،طَرِيٌّ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر،اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر،مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔اَلشَّيْءُ حَسَنٌ**: اَلشَّيْءُ مبتدا،حَسَنٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ مرفوع فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر،مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔اَلشَّمْسِيَّةُ جَيِّدَةٌ**:اَلشَّمْسِيَّةُ مبتدا،جَيِّدَةٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مؤنث ،اس میں ھِيَ کی ضمیر پوشیدہ مرفوع فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر،مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۶)۔اَلْأَرُزُّ طَرِيٌّ**: اَلْأَرُزُّ مبتدا،طَرِيٌّ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر،اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۷)۔اَلْقَعَّادَةُ حَسَنَةٌ**: اَلْقَعَّادَةُ مبتدا،حَسَنَةٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مؤنث ،اس میں ھِيَ کی ضمیر پوشیدہ مرفوع فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر،مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۸)۔اَلْخُبْزُ بَائِتٌ**: اَلْخُبْزُ مبتدا،بَائِتٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر،اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ مرفوع فاعل،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۹)۔اَلْمَاءُ حَمِيْمٌ**: اَلْمَاءُ مبتدا،حَمِيْمٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر،اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر ، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۰)۔اَلْحَصِيْرُ مَبْسُوْطٌ**: اَلْحَصِيْرُ مبتدا،مَبْسُوْطٌ اسم مفعول صیغہ واحد مذکر،اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل،اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۱)۔اَلمِنْشَفُ جَدِیْدٌ:** اَلْمِنْشَفُ : مبتدا،جَدِیْدٌ: صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۲)۔اَلْقَعَّادَۃُ مَوْضُوْعَۃٌ:** اَلْقَعَّادَۃُ مبتدا،مَوْضُوْعَۃٌ: اسم مفعول صیغہ واحد مؤنث، اس میں ھِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل،اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۳)۔اَلْخُبْزُ رَدِيٌّ:** اَلْخُبْزُ مبتدا،رَدِيٌّ:صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر،اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۴)۔اَلشَّارِعُ مُعَبَّدٌ:** اَلشَّارِعُ مبتدا،مُعَبَّدٌ اسم مفعول صیغہ واحد مذکر،اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ مرفوع فاعل ،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

## مشق

### عربی میں ترجمہ کریں

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| اللہ معبود ہے | اَللّٰہُ مَعْبُوْدٌ | قرآن سچا ہے | اَلْقُرْآنُ صَادِقٌ |
| چاول تازہ ہے | اَلْأَرُزُّ طَرِيٌّ | روٹی ٹھنڈی ہے | اَلْخُبْزُ بَارِدٌ |
| تولیہ بچھا ہے | اَلمِنْشَفُ مَبْسُوْطٌ | چارپائی نئی ہے | اَلْقَعَّادَۃُ جَدِیْدَۃٌ |
| مسواک نئی ہے | اَلْمِسْوَاكُ طَوِيْلٌ | چٹائی چھوٹی ہے | اَلْحَصِیْرُ قَصِیْرٌ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| چھتری خراب ہے | اَلشَّمْسِيَّةُ رَدِيَّةٌ | پانی باسی ہے | اَلْمَاءُ بَائِتٌ |
| کلام اچھا ہے | اَلْكَلَامُ جَيِّدٌ | مرد شریف ہے | اَلرَّجُلُ كَرِيْمٌ |

## سبق (۳)

### مبتدا بہ اسم اشارہ

**اسم اشارہ:** وہ لفظ ہے جس سے کسی چیز کی طرف اشارہ کیا جائے، جیسے اردو میں "یہ" اور عربی میں "هٰذَا"۔

**مشارٌ الیہ:** وہ چیز ہے جس پر اشارہ کیا جائے جیسے هٰذَا الْقُرْآنُ، اس مثال میں اَلْقُرْآنُ مشار الیہ ہے۔

**حل لغات:** هٰذَا: یہ (واحد مذکر قریب کے لیے)۔ هٰذَانِ: یہ دو (تثنیہ مذکر قریب کے لیے)۔ هٰؤُلَاءِ: یہ سب (جمع مذکر و مؤنث قریب کے لیے)۔ هٰذِهٖ: یہ (واحد مؤنث قریب کے لیے)۔ هَاتَانِ: یہ دو (تثنیہ مؤنث قریب کے لیے)۔ قَاطِرَةٌ: انجن۔ بَقَرَةٌ: گائے۔ اِمْرَأَةٌ: عورت۔ نِسَاءٌ: عورتیں۔

### ترجمہ

| | |
|---|---|
| (۱) هٰذَا عَالِمٌ: | یہ علم والا ہے۔ |
| (۲) هٰذِهٖ قَاطِرَةٌ: | یہ ریلوے انجن ہے۔ |
| (۳) هَاتَانِ بَقَرَتَانِ: | یہ دو گائے ہیں۔ |
| (٤) هٰؤُلَاءِ مُسْلِمُوْنَ: | یہ کئی مسلمان ہیں۔ |
| (٥) هٰؤُلَاءِ مُؤْمِنَاتٌ: | یہ کئی مومنہ ہیں۔ |
| (٦) هٰذَا مُؤْمِنٌ: | یہ مومن ہے۔ |
| (٧) هٰذِهٖ مُؤْمِنَةٌ: | یہ ایمان والی ہے۔ |
| (٨) هَاتَانِ مُسْلِمَتَانِ: | یہ دو مسلمہ ہیں۔ |
| (٩) هٰذَانِ رَجُلَانِ: | یہ دو مرد ہیں۔ |

(١٠). اَلْقَلَمَانِ جَدِيْدَانِ: دو قلم نئے ہیں۔
(١١). اَلنِّسَاءُ حَاضِرَاتٌ: عورتیں موجود ہیں۔
(١٢). اَلمَرْأَةُ عَالِمَةٌ: عورت علم والی ہے۔

## ترکیب

**(۱)۔هٰذَا عَالِمٌ:** هٰذَا: اسم اشارہ مبتدا، عَالِمٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔هٰذِهٖ قَاطِرَةٌ:** هَا حرف تنبیہ، ذِهِ اسم اشارہ مبتدا، قَاطِرَةٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں هِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔هَاتَانِ بَقَرَتَانِ:** هَا حرف تنبیہ، تَانِ اسم اشارہ مبتدا، بَقَرَتَانِ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔ هٰؤُلَاءِ مُسْلِمُوْنَ :** هَا حرف تنبیہ ، اُولَاءِ : اسم اشارہ مبتدا، مُسْلِمُوْنَ : اسم فاعل صیغہ جمع مذکر، اس میں هُمْ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔هٰؤُلَاءِ مُؤْمِنَاتٌ:** هَا حرف تنبیہ، اُولَاءِ اسم اشارہ مبتدا ، مُؤْمِنَاتٌ: اسم فاعل صیغہ جمع مؤنث ، اس میں هُنَّ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٦)۔هٰذَا مُؤْمِنٌ:** هَا حرف تنبیہ، ذَا اسم اشارہ مبتدا، مُؤْمِنٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۷)۔ھٰذِہٖ مُؤمِنَۃٌ:** ھَا حرف تنبیہ ،ذِہٖ اسم اشارہ مبتدا،مُؤمِنَۃٌ صیغہ واحد مذکر اسم فاعل، اس میں ھِيَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل ،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۸)۔ھَاتَانِ مُسْلِمَتَانِ:** ھَا حرف تنبیہ ،تَانِ اسم اشارہ مبتدا،مُسْلِمَتَانِ اسم فاعل صیغہ تثنیہ مؤنث، اس میں ھُمَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۹)۔ھٰذَانِ رَجُلَانِ:** ھَا حرف تنبیہ ،ذَانِ اسم اشارہ مبتدا،رَجُلَانِ خبر ، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۰)۔اَلْقَلَمَانِ جَدِیْدَانِ :** اَلْقَلَمَانِ مبتدا،جَدِیْدَانِ صفت مشبہ صیغہ تثنیہ مذکر، اس میں ھُمَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۱)۔اَلنِّسَاءُ حَاضِرَاتٌ:** اَلنِّسَاءُ مبتدا،حَاضِرَاتٌ اسم فاعل صیغہ جمع مؤنث، اس میں ھُنَّ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۲)۔اَلمَرْأَۃُ عَالِمَۃٌ:** اَلمَرْأَۃُ مبتدا،عَالِمَۃٌ اسم فاعل صیغہ واحد مؤنث ،اس میں ھِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ خبر ،مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**نوٹ:** سبق (۳) اسم اشارہ کے بیان میں ترکیب کرتے وقت پہلے جملے کی ترکیب میں ھٰذَا عَالِمٌ میں ھٰذَا کو پورا اسم اشارہ بنا کر مبتدا اور عَالِمٌ کو خبر بنایا ہے۔ یہ ترکیب کا اجمالی طریقہ ہے جو ابتدائی درجات میں زیادہ رائج ہے ،بعد والے جملوں میں ھٰذَا یا ھٰذِہٖ کو ھَا حرف تنبیہ بنایا ہے اور ذَا یا ذِہٖ کو اسم اشارہ بنایا گیا ہے یہ ترکیب کا تفصیلی طریقہ ہے۔ دونوں طریقوں کو لکھنے کا مقصد یہ ہے کہ استفادہ کرنے والے کوئی بھی طریقہ اختیار کرسکتے ہیں لیکن یہ کتاب ابتدائی درجہ کے طلبہ کے لیے ہے اس لیے پہلا طریقہ ہی اختیار کیا جائے ،جب طلبہ اس طریقے سے اچھی طرح واقف ہوجائیں تو دوسرے طریقے کی طرف رہنمائی کی جائے۔

## مشق

### عربی میں ترجمہ کریں

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| یہ چٹائی ہے | ھَذَا حَصِیْرٌ | یہ دو چارپائی ہیں | ھَاتَانِ قَعَّادَتَانِ |
| سڑک بہترین ہے | اَلشَّارِعُ جَیِّدٌ | یہ کئی عالم ہیں | ھٰؤُلَاءِ عَالِمُوْنَ. |
| ریلوے انجن نیا ہے | اَلْقَاطِرَۃُ جَدِیْدَۃٌ | یہ علم والی ہے | ھٰذِہٖ عَالِمَۃٌ |
| یہ دو مسواک ہیں | ھذانِ مسواکان | یہ عورتیں ہیں | ھٰؤُلَاءِ نِسَاءٌ |
| یہ دو روٹیاں ہیں | ھٰذَانِ خُبْزَانِ | دو چٹائیاں لمبی ہیں | اَلْحَصِیْرَانِ طَوِیْلَانِ |

## سبق (۴)

### مبتدا بہ ترکیب اشارہ و مشار الیہ

**حل لغات**: ذٰلِكَ: وہ (واحد مذکر بعید کے لیے)۔ تِلْكَ: وہ (واحد مؤنث بعید کے لیے)۔ اُوْلٰئِكَ: وہ سب (جمع مذکر و مؤنث بعید کے لیے)۔ ذَانِكَ: وہ دو (تثنیہ مذکر بعید کے لیے)۔ تَانِكَ: وہ دو (تثنیہ مؤنث دور کے لیے)۔ اَلْبَاخِرَۃُ: اسٹیمر، سمندری جہاز، جمع بَوَاخِرُ۔

### ترجمہ

(۱) ذٰلِكَ الْكِتَابُ صَادِقٌ: وہ کتاب سچی ہے۔

(۲) ھٰذَا الْقَلَمُ نَفِیْسٌ: یہ قلم عمدہ ہے۔

(۳) ھٰذِہِ المَرْأَۃُ صَالِحَۃٌ: یہ عورت نیک ہے۔

(٤) ھٰؤُلَاءِ الْمُتَعَلِّمُوْنَ صَالِحُوْنَ: یہ طلبہ نیک ہیں۔

(٥) ھٰذَا الرَّجُلُ ضَاحِكٌ: یہ مرد ہنستا ہے۔

| | |
|---|---|
| (٦). تِلْكَ الْبَاخِرَةُ جَدِيْدَةٌ: | وہ اسٹیمر نیا ہے۔ |
| (٧). أُوْلٰئِكَ الْعُلَمَاءُ صَادِقُوْنَ: | وہ علماء سچے ہیں۔ |
| (٨). تِلْكَ الْمَرْأَةُ جَمِيْلَةٌ: | وہ عورت خوبصورت ہے۔ |
| (٩). تَانِكَ الْقَعَّادَتَانِ طَوِيْلَتَان. | وہ دو چارپائیاں لمبی ہیں ۔ |
| (١٠). ذَانِكَ الْحَصِيْرَانِ مَبْسُوْطَانِ: | وہ دو چٹائیاں بچھی ہیں۔ |
| (١١). هٰذَانِ الْمِسْوَاكَانِ جَدِيْدَانِ: | یہ دو مسواکیں نئی ہیں۔ |
| (١٢). أُوْلٰئِكَ النِّسَاءُ مُسْلِمَاتٌ: | وہ عورتیں مسلمان ہیں۔ |

## ترکیب

**(۱)۔ذٰلِكَ الْكِتَابُ صَادِقٌ:** ذٰلِكَ اسم اشارہ، اَلْكِتَابُ مشار الیہ، اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، صَادِقٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔هٰذَا الْقَلَمُ نَفِيْسٌ:** هَا حرف تنبیہ، ذَا اسم اشارہ، اَلْقَلَمُ مشار الیہ، اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، نَفِيْسٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔هٰذِهِ الْمَرْأَةُ صَالِحَةٌ:** هَا، حرف تنبیہ، ذِهِ: اسم اشارہ، اَلْمَرْأَةُ مشار الیہ، اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، صَالِحَةٌ اسم فاعل صیغہ واحد مؤنث، اس میں هِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔هٰؤُلَاءِ الْمُتَعَلِّمُوْنَ صَالِحُوْنَ:** هَا حرف تنبیہ، أُوْلَاءِ اسم اشارہ، اَلْمُتَعَلِّمُوْنَ مشار الیہ، اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، صَالِحُوْنَ اسم فاعل صیغہ جمع مذکر، اس میں ھُمْ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔هٰذَا الرَّجُلُ ضَاحِكٌ :** هَا حرف تنبیہ ،ذَا اسم اشارہ، اَلرَّجُلُ مشار الیہ ،اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، ضَاحِكٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر، اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٦)۔تِلْكَ الْبَاخِرَةُ جَدِيْدَةٌ:** تِلْكَ اسم اشارہ، اَلْبَاخِرَةُ مشار الیہ، اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، جَدِيْدَةٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مؤنث، اس میں هِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٧)۔أُوْلٰئِكَ الْعُلَمَاءُ صَادِقُوْنَ:** أُوْلٰئِكَ اسم اشارہ ، اَلْعُلَمَاءُ مشار الیہ ،اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، صَادِقُوْنَ اسم فاعل صیغہ جمع مذکر، اس میں هُمْ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٨)۔تِلْكَ المَرْأَةُ جَمِيْلَةٌ:** تِلْكَ اسم اشارہ ،اَلمَرْأَةُ مشار الیہ ،اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، جَمِيْلَةٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مؤنث، اس میں هِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر ، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٩)۔تَانِكَ الْقَعَّادَتَانِ طَوِيْلَتَانِ :** تَانِكَ اسم اشارہ، اَلْقَعَّادَتَانِ مشار الیہ ،اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، طَوِيْلَتَانِ صفت مشبہ صیغہ تثنیہ مؤنث، اس میں هُمَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(١٠)۔ذَانِكَ الْحَصِيْرَانِ مَبْسُوْطَانِ:** ذَانِكَ اسم اشارہ، اَلْحَصِيْرَانِ مشار الیہ، اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، مَبْسُوْطَانِ اسم مفعول صیغہ تثنیہ مذکر، اس میں هُمَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل، اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(١١)۔هٰذَانِ المِسْوَاكَانِ جَدِيْدَانِ:** هَا حرف تنبیہ ،ذَانِ اسم اشارہ ، اَلمِسْوَاكَانِ مشار الیہ، اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا، جَدِيْدَانِ صفت مشبہ

صیغہ تثنیہ مذکر، اس میں ھُمَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۲)۔أُوْلٰئِكَ النِّسَاءُ مُسْلِمَاتٌ :** أُوْلٰئِكَ اسم اشارہ، اَلنِّسَاءُ مشارالیہ، اسم اشارہ اپنے مشارالیہ سے مل کر مبتدا، مُسْلِمَاتٌ: اسم فاعل صیغہ جمع مؤنث، اسم میں ھُنَّ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی میں ترجمہ کریں

| عربی | اردو |
|---|---|
| هٰذَا الْمُتَعَلِّمُ صَالِحٌ | یہ طالب علم نیک ہے |
| هٰذِهِ الْمَرْأَةُ مُسْلِمَةٌ | یہ عورت مسلمان ہے |
| ذٰلِكَ الرَّجُلُ كَرِيْمٌ | وہ مرد شریف ہے |
| هٰذَا الْمِنْشَفُ نَفِيْسٌ | یہ تولیہ نفیس ہے |
| ذٰلِكَ الْمَرْأَةُ حَاضِرَةٌ | وہ عورت حاضر ہے |
| هٰؤُلَاءِ الْعُلَمَاءُ مُسْلِمُوْنَ | یہ علما مسلمان ہیں |
| ذٰلِكَ الْمَاءُ بَارِدٌ | وہ پانی ٹھنڈا ہے |
| هٰذَانِ الْقَلَمَانِ جَدِيْدَانِ | یہ دو قلم نئے ہیں |
| تَانِكَ الْقَاطِرَتَانِ جَيِّدَتَانِ | وہ دو انجن بہترین ہیں |
| هٰذَا الْحَصِيْرُ مَبْسُوْطٌ | یہ چٹائی بچھی ہے |
| ذَانِكَ الْمِنْشَفَانِ طَوِيْلَانِ | وہ دو تولیے لمبے ہیں |
| هٰذَانِ الْخُبْزَانِ بَارِدَانِ | یہ دو روٹیاں ٹھنڈی ہیں |
| ذَانِكَ الْمُتَعَلِّمَانِ كَرِيْمَانِ | وہ دو طالب علم شریف ہیں |

# سبق(۵)

## مبتدا بہ ترکیب اضافی

**حل لغات:** اَلْعَبْدُ :بندہ،غلام، جمع عِبَادٌ ۔غُلَامٌ :لڑکا ، جوان، خادم، جمع غِلْمَا نُ۔وَلَدٌ :لڑکا،جمع اَوْلَادٌ۔وَلِیْدَۃٌ :نابالغ لڑکی۔اَلْبَحْرُ :سمندر،جمع بِحَارٌ۔ نَبِیْہٌ: ہوشیار ،دانش مند،جمع نُبَھَاءُ۔اَلدَّرَّاجَۃُ :سائیکل،جمع دَرَّاجَاتٌ۔ اَلسِّرْوَالُ: پاجامہ ،جمع سَرَاوِیْلُ ۔اَلسُّلْطَانُ:بادشاہ،جمع سَلَاطِیْنُ۔ اِبْنٌ: بیٹا، لڑکا، جمع اَبْنَاءُ۔ اَلْمِنْدِیْلُ:رومال،جمع مَنَادِیْلُ۔ صِرَاطٌ:راستہ،جمع صُرُطٌ۔

### ترجمہ

اَلْعَبْدُ:بندہ۔غُلَامٌ:غلام۔وَلَدٌ:لڑکا۔وَلِیْدَۃٌ:لڑکی۔اَلْبَحْرُ:سمندر۔نَبِیْہٌ:ہوشیار۔اَلدَّرَّاجَۃُ:سائیکل۔اَلسِّرْوَالُ:پاجامہ۔ جَالِسٌ :بیٹھنے والا۔ اَلسَّلْطَانُ:بادشاہ ۔ نَافِعٌ: فائدہ مند۔اَلاِبْنُ:لڑکا۔قَلَمُ الْحِبْرِ:فونٹن پن۔ اَلمِنْدِیْلُ : رومال۔ اَلْوَسِخُ : گندہ، میلا۔بَوَّابَۃٌ:پھاٹک۔اَلدَّقِیْقُ:آٹا۔ اَلشَّعِیْرُ:جو۔

| | |
|---|---|
| (١)إِبْنُ زَیْدٍ غُلَامٌ. | زید کا لڑکا غلام ہے۔ |
| (٢)عَبْدُ اللهِ عَالِمٌ. | عبداللہ علم والا ہے۔ |
| (٣)عَبْدُ الرَّسُوْلِ نَبِیْہٌ . | عبدالرسول ہوشیار ہے۔ |
| (٤)مَاءُ الْبَحْرِ طَاھِرٌ. | سمندر کا پانی پاک ہے۔ |
| (٥)دَرَّاجَۃُ بَکْرٍ جَدِیْدَۃٌ. | بکر کی سائیکل نئی ہے۔ |
| (٦)سِرْوَالُ عَمْرٍو وَسِخٌ. | عمرو کا پاجامہ میلا ہے۔ |
| (٧)عَبْدُ السُّلْطَانِ جَمِیْلٌ . | بادشاہ کا غلام خوب صورت ہے۔ |
| (٨)مِنْدِیْلُ الْمَرْأَۃِ نَفِیْسٌ. | عورت کا رومال نفیس ہے۔ |
| (٩)مِفْتَاحُ الْجَنَّۃِ الصَّلٰوۃُ . | جنت کی کنجی نماز ہے۔ |
| (١٠)مِفْتَاحُ الصَّلٰوۃِ وُضُوْءٌ. | نماز کی کنجی وضو ہے۔ |
| (١١)رَسُوْلُ اللهِ رَءُوْفٌ ﷺ | اللہ کے رسول مہربان ہیں۔ |
| (١٢)قَلَمُ الْحِبْرِ جَدِیْدٌ. | فونٹن پن نیا ہے۔ |

(١٣)بَوَّابَۃُ الْمَدْرَسَۃِ مَفْتُوْحَۃٌ. مدرسہ کا پھاٹک کھلا ہے۔
(١٤)دَقِيْقُ الشَّعِيْرِ نَافِعٌ. جو کا آٹا فائدہ مند ہے۔
(١٥)وَلَدُ الْعَالِمِ جَالِسٌ. عالم کا لڑکا بیٹھا ہے۔
(١٦).وَلِيْدَۃُ زَ يْدٍ نَبِيْھَۃٌ. زید کی لڑکی ہوشیار ہے۔
(١٧)سَاعَۃُ خَالِدٍ ثَمِيْنَۃٌ. خالد کی گھڑی قیمتی ہے۔
(١٨)وَلَدُ بكْرٍ صَبِيٌّ بکر کا لڑکا بچہ ہے۔
(١٩)صِرَاطُ الدِّيْنِ قَوِ يْمٌ. دین کا راستہ سیدھا ہے۔

## ترکیب

**(۱)۔إِبْنُ زَ يْدٍ غُلَامٌ:** إِبْنُ مضاف ،زَ يْدٍ مضاف الیہ ،مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا،غُلَامٌ خبر، مبتدا خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔عَبْدُ اللهِ عَالِمٌ:** عَبْدِ اللهِ مبتدا،عَالِمٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر،اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔عَبْدُ الرَّسُوْلِ نَبِيْهٌ:** عَبْدُ الرَّسُولِ مبتدا،نَبِيْهٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکراس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔مَاءُ الْبَحْرِ طَاهِرٌ:** مَاءُ مضاف الْبَحْرِ مضاف الیہ ،مضاف اپنے ، مضاف الیہ سے مل کر مبتدا،طَاهِرٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر،اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل،اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔دَرَّاجَۃُ بَكْرٍ جَدِيْدَۃٌ:** دَرَّاجَۃُ مضاف ،بَكْرٍ مضاف الیہ ،مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا،جَدِيْدَۃٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مؤنث ، اس میں هِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۶)۔سِرْوَالُ عَمْرٍو وَسِخٌ: سِرْوَالُ مضاف، عَمْرٍو مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، وَسِخٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۷)۔عَبْدُ السُّلْطَانِ جَمِيْلٌ: عَبْدُ مضاف، اَلسَّلْطَانِ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، جَمِيْلٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۸)۔مِنْدِيْلُ المَرْأَةِ نَفِيْسٌ: مِنْدِيْلُ مضاف، اَلْمَرْأَةِ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، نَفِيْسٌ: صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۹)۔مِفْتَاحُ الْجَنَّةِ الصَّلٰوةُ: مِفْتَاحُ مضاف، اَلْجَنَّةِ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، اَلصَّلٰوةُ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۱۰)۔مِفْتَاحُ الصَّلٰوةِ وُضُوْءٌ: مِفْتَاحُ مضاف، اَلصَّلٰوةِ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، وُضُوْءٌ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۱۱)۔رَسُوْلُ اللهِ رَءُوفٌ: رَسُوْلُ مضاف، اللهِ کلمہ جلالت مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، رَؤُوفٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

صَلَّی اللهُ تعالیٰ عَلَیهِ وَسَلَّمَ: (اللہ تعالی کا ان پر درود وسلام ہو)۔ صَلّیٰ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب، اَللّٰہُ کلمہ جلالت ذوالحال، تَعَالٰی فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُو کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل، عَلٰی حرف جارہ ِ مجرور۔ جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف

علیہ۔ واؤ حرف عطف سَلَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ فعلیہ معطوفہ معترضہ ہوا۔

**(۱۲)۔قَلَمُ الْحِبْرِ جدِیْدٌ:** قَلَمُ الْحِبْرِ ترکیب اضافی ہوکر مبتدا، جَدِیْدٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۳)۔بَوَّابَۃُ المَدْرَسَۃِ مَفْتُوْحَۃٌ :** بَوَّابَۃُ مضاف اَلمَدْرَسَۃِ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، مَفْتُوْحَۃٌ اسم مفعول صیغہ واحد مؤنث، اس میں ھِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل، اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۴)۔دَقِیْقُ الشَّعِیْرِ نَافِعٌ :** دَقِیْقُ مضاف، اَلشَّعِیْرِ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، نَافِعٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۵)۔وَلَدُ الْعَالِمِ جَالِسٌ :** وَلَدُ مضاف، اَلْعَالِمِ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔ جَالِسٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

**(۱۶)۔وَلِیْدَۃُ زَیْدٍ نَبِیْھَۃٌ :** وَلِیْدَۃُ مضاف، زَیْدٍ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، نَبِیْھَۃٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مؤنث اس میں ھِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۷)۔سَاعَۃُ خَالِدٍ ثَمِیْنَۃٌ:** سَاعَۃُ مضاف خَالِدٍ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، ثَمِیْنَۃٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مؤنث اس میں ھِيَ کی ضمیر مرفوع

پوشیدہ فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۸)۔وَلَدُ بَکْرٍ صَبِيٌّ:** وَلَدُ مضاف ،بَکْرٍ مضاف الیہ ،مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، صَبِيٌّ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۹)۔صِرَاطُ الدِّیْنِ قَوِیْمٌ:** صِرَاطُ مضاف ،اَلدِّیْن مضاف الیہ ،مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، قَوِیْمٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی میں ترجمہ کریں

| اردو | عربی |
|---|---|
| زید کا غلام ہوشیار ہے | غُلَامُ زَیْدٍ نَبِیْہٌ |
| خالد کی سائیکل قیمتی ہے | دَرَّاجَۃُ خَالِدٍ ثَمِیْنَۃٌ |
| بکر کی گھڑی بہترین ہے | سَاعَۃُ بَکْرٍ جَیِّدَۃٌ |
| عورت کا پاجامہ پاک ہے | سِرْوَالُ المَرْأَۃِ طَاھِرٌ |
| عبدالرسول خوب صورت ہے | عَبْدُالرَّسُوْلِ جَمِیْلٌ |
| فونٹین پن نفیس ہے | قَلَمُ الْحِبْرِ نَفِیْسٌ |
| جو کا آٹا نیا ہے | دَقِیْقُ الشَّعِیْرِ جَدِیْدٌ |
| مسجد کا پھاٹک کھلا ہے | بَوَّابَۃُ الْمَسْجِدِ مَفْتُوْحَۃٌ |
| لڑکی کا رومال میلا ہے | مِنْدِیْلُ الْبِنْتِ وَسِخٌ |
| سمندر کا پانی گرم ہے | مَاءُالْبَحْرِ حَمِیْمٌ |
| بادشاہ کا لڑکا عالم ہے | إِبْنُ السُّلْطَانِ عَالِمٌ |
| عبداللہ بیٹھا ہے | عَبْدُ اللّٰہِ جَالِسٌ |

| | |
|---|---|
| یہ چاول فائدہ مند ہے | هٰذَا الأَرُزُّ نَافِعٌ |
| وہ بچہ خوب صورت ہے | ذٰلِكَ الصِّبِيُّ جَمِيْلٌ |
| یہ کنجی نئی ہے | هٰذَا الْمِفْتَاحُ جَدِيْدٌ |

## سبق(٦)

## خبر بہ ترکیب اضافی

**حل لغات:** اَلشَّابُ: جوان، جمع شُبَّانٌ۔ اَللَّحْمُ: گوشت، جمع لُحُوْمٌ۔ اَلْجَامُوْسُ: بھینس، جمع جَوَامِيْسُ۔ اَللَّبَنُ: دودھ، جمع اَلْبَانٌ۔ اَلْقَرْيَةُ: گاؤں، دیہات، جمع قُرىٰ۔ حِنْطَةٌ: گیہوں۔ سَمِيٌّ: ہم نام۔ عِمَادٌ: ستون، کھمبا، جمع عُمُدٌ۔ اَلشَّاةُ: بکری، جمع شِيَاهٌ۔

### ترجمہ

(١) زَيْدٌ وَلَدُ خَالِدٍ. زید خالد کا لڑکا ہے۔

(٢) هٰذَا الشَّابُ سَاكِنُ الْقَرْيَةِ. یہ جوان گاؤں کا رہنے والا ہے۔

(٣) ذٰلِكَ لَبَنُ الْبَقَرَةِ. وہ گائے کا دودھ ہے۔

(٤) تِلْكَ بِنْتُ زَيْدٍ. وہ زید کی لڑکی ہے۔

(٥) هٰذَا لَحْمُ الْجَامُوْسِ. یہ بھینس کا گوشت ہے۔

(٦) هٰذِهِ الصَّبِيَّةُ بِنْتُ بَكْرٍ. یہ بچی بکر کی بیٹی ہے۔

(٧) عَمْرٌو صَاحِبُ الْمَالِ۔ عمرو مال والا ہے۔

(٨) وَلَدُ الْعَالِمِ سَمِيُّ زَيْدٍ. عالم کا لڑکا زید کا ہمنام ہے۔

(٩) هٰذَا دَقِيْقُ الْحِنْطَةِ. یہ گیہوں کا آٹا ہے۔

(١٠) اَلدَّرَّاجَةُ سَرِيْعَةُ السَّيْرِ. سائیکل تیز رفتار ہے۔

(١١) اَللهُ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ. اللہ تعالی سارے عالم کا رب ہے۔

..............................

(١٢)محمدرَسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم — محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں اللہ تعالی کا ان پر اور ان کی آل پر درود وسلام ہو۔

(١٣).اَلصَّلوٰۃُ عِمَادُ الدِّیْنِ۔ — نماز دین کا ستون ہے۔

(١٤)ھٰذَانِ وَلَدَا خَالِد. — یہ دو،خالد کے لڑکے ہیں

(١٥)تَانِكَ بِنْتَا زَیْدٍ. — وہ دو زید کی بیٹیاں ہیں۔

(١٦)ھٰؤُلَاءِ مُتَعَلِّمُوا الْمَدْرَسَۃِ. — یہ سب مدرسہ کے طلبہ ہیں۔

(١٧)أُوْلٰئِكَ الرِّجَالُ سَاكِنُوا الْبَلْدَۃِ. — وہ سب مرد شہر کے رہنے والے ہیں۔

(١٨)ھَاتَانِ المَرْأَتَانِ طَلِیْقَتَا الْوَجْھَیْنِ. — یہ دو عورتیں ہنس مکھ ہیں۔

(١٩)اَلشَّاۃُ غَیْرُ مَوْجُوْدَۃٍ. — بکری موجود نہیں ہے۔

## ترکیب

**(۱)۔زَیْدٌ وَلَدُ خَالِدٍ:**۔زَیْدٌ مبتدا،وَلَدُ مضاف خَالِدٍ مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔ھٰذَا الشَّابُ سَاكِنُ الْقَرْیَۃِ** ۔ھٰذَا اسم اشارہ،اَلشَّابُّ مشار الیہ،اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا،سَاكِنُ مضاف اَلْقَرْیَۃِ مضاف الیہ،مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔ذٰلِكَ لَبَنُ الْبَقَرَۃِ**۔ذٰلِكَ اسم اشارہ مبتدا۔لَبَنُ الْبَقَرَۃِ مرکب اضافی ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔تِلْكَ بِنْتُ زَیْدٍ**۔تِلْكَ اسم اشارہ مبتدا،بِنْتُ زَیْدٍ مرکب اضافی ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔ھٰذَا لَحْمُ الْجَامُوْسِ**۔ھٰذَا اسم اشارہ مبتدا،لَحْمُ الْجَامُوْسِ مرکب اضافی ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۹)۔قُرِءَ الْقُرْآنُ:** قُرِءَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب اَلْقُرْآنُ نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۰)۔اَلنَّاسُ قُتِلُوا :** اَلنَّاسُ مبتدا۔قُتِلُوا فعل ماضی مجہول صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر مرفوع بارز نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۱)۔اَلنِّسَّاءُ ضُرِبْنَ :** اَلنِّسَاءُ مبتدا۔ضُرِبْنَ فعل ماضی مجہول صیغہ جمع مؤنث غائب اس میں نون ضمیر بارز نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۲)۔کُسِرَ اللَّوْحُ :** کُسِرَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب اَللَّوْحُ نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| دھوئی گئی تختی | غُسِلَ اللَّوْحُ | زخمی کیا گیا زید | جُرِحَ زَیْدٌ |
| پڑھی گئی کتاب | قُرِأَ الْکِتَابُ | سنا گیا قرآن | سُمِعَ الْقُرْآنُ |
| لڑکے مارے گئے | اَلْوِلْدَانُ ضُرِبُوا | دروازہ توڑا گیا | کُسِرَ الْبَابُ |
| زید کی مدد کی گئی | نُصِرَ زَیْدٌ | طلبہ پڑھائے گئے | اَلْمُتَعَلِّمُوْنَ اُقْرِؤُا |
| عورتوں کو تعلیم دی گئی | اَلنِّسَاءُ عُلِّمْنَ | کون مارا گیا | مَنْ ضُرِبَ |
| قرآن کا ترجمہ کیا گیا | تُرْجِمَ الْقُرْآنُ | دو مثل بیان کی گئی | اَلمَثَلَانِ ضُرِبَا |
| زید نے مار کھائی | | ضُرِبَ زَیدٌ | |

## نائب فاعل بہ ترکیب وصفی، اضافی اور اشاری

**حل لغات:** شُرِبَ: پیا گیا۔ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب (سمع)۔ زَیْتُ الْغَارِ: مٹی کا تیل۔ اُکِلَ: کھایا گیا۔ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب (نصر)۔ اَلمَائِدَۃُ: دستر خوان۔ جمع مَوَائِدُ۔ اَلاِفْرَاغُ: انڈیلنا۔ (افعال)۔ نُوِّمَ: سلایا گیا۔ فعل ماضی مجہول، صیغہ واحد مذکر غائب (تفعیل)۔

### ترجمہ:

| | |
|---|---|
| (۱). وُجِدَ المَاءُ الْبَارِدُ | پایا گیا ٹھنڈا پانی۔ |
| (۲). شُرِبَ المَاءُ الْحَمِیْمُ . | پیا گیا گرم پانی۔ |
| (۳). عُجِنَ دَقِیْقُ الْحِنْطَۃِ . | گوندھا گیا گیہوں کا آٹا۔ |
| (٤). أُکِلَ ھٰذَا الاَرُزُّ . | کھایا گیا یہ چاول۔ |
| (٥). اُفْرِغَ زَیْتُ الْغَارِ | انڈیلا گیا مٹی کا تیل۔ |
| (٦). بُسِطَتِ الْمَائدَۃُ . | بچھایا گیا دستر خوان۔ |
| (٧). نُوِّمَ عَبْدُ اللّٰہِ . | سلایا گیا عبد اللہ۔ |
| (٨). جُرِحَ وَجْہُ الصَّبِیِّ . | زخمی کیا گیا بچہ کا چہرہ۔ |
| (٩). غُسِلَ ثَوْبُ الْمَرْأَۃِ . | دھویا گیا عورت کا کپڑا۔ |
| (۱۰). أُقْرِئَ عَبْدُ النَّبِیِّ . | پڑھایا گیا عبد النبی۔ |
| (۱۱). قُرِعَتْ ھٰذِہِ الْبَوَّابَۃُ | کھٹکھٹایا گیا یہ پھاٹک۔ |
| (۱۲). تِلْکَ الْقَعَّادَۃُ وُضِعَتْ . | وہ چارپائی بچھائی گئی۔ |
| (۱۳). سُمِعَ صَوْتُ النَّاسِ . | سنی گئی لوگوں کی آواز۔ |

### ترکیب

**(۱)۔ وُجِدَ المَاءُ الْبَارِدُ :** وُجِدَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب اَلْمَاءُ۔ موصوف اَلْبَارِدُ اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت۔ موصوف اپنی صفت سے مل کر نائب فاعل۔ فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۲)۔**شُرِبَ الْمَاءُ الْحَمِیْمُ:** شُرِبَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب اَلْمَاءُ موصوف۔اَلْحَمِیْمُ صفت مشبہ اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت۔موصوف اپنی صفت سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۳)۔**عُجِنَ دَقِیْقُ الْحِنْطَةِ:** عُجِنَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب دَقِیْقُ مضاف۔اَلْحِنْطَةِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۴)۔**أُكِلَ هٰذَا الأَرُزُّ:** أُكِلَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب هٰذَا اسم اشارہ۔اَلأَرُزُّ مشار الیہ۔اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۵)۔**أُفْرِغَ زَيْتُ الْغَارِ:** أُفْرِغَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب زَيْتُ مضاف۔اَلْغَارِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۶)۔**بُسِطَتِ الْمَائِدَةُ:** بُسِطَتْ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مؤنث غائب اَلْمَائِدَةُ نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۷)۔**نُوِّمَ عَبْدُ اللهِ:** نُوِّمَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب عَبْدُ۔مضاف اَللهِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۸)۔**جُرِحَ وَجْهُ الصَّبِيِّ:** جُرِحَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب وَجْهُ مضاف۔اَلصَّبِيِّ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۹)۔**غُسِلَ ثَوْبُ الْمَرْأَةِ:** غُسِلَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب۔ثَوْبُ مضاف۔اَلْمَرْأَةِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۱۰)۔أُقْرِئَ عَبْدُ النَّبِيِّ :أُقْرِئَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب عَبْدُ مضاف اَلنَّبِيِّ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۱۱)۔قُرِعَتْ هٰذِهِ الْبَوَّابَةُ: قُرِعَتْ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مؤنث غائب هٰذِهِ اسم اشارہ اَلْبَوَّابَةُ مشار الیہ۔اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۱۲)۔تِلْكَ الْقَعَّادَةُ وُضِعَتْ: تِلْكَ اسم اشارہ۔اَلْقَعَّادَةُ مشار الیہ،اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدء۔وُضِعَتْ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مؤنث غائب۔اس میں هِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۱۳)۔سُمِعَ صَوْتُ النَّاسِ :سُمِعَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب صَوْتُ مضاف اَلنَّاسِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر نائب فاعل۔فعل مجہول اپنے نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی |
|---|---|
| کھائی گئی وہ روٹی | اُكِلَ ذٰلِكَ الْخُبْزُ |
| آٹا گوندھا گیا | عُجِنَ الدَّقِيْقُ |
| بچھایا گیا پاکیزہ رومال | بُسِطَ الْمِنْدِيْلُ النَّفِيْسُ |
| کھٹکھٹایا گیا مدرسے کا پھاٹک | قُرِعَتْ بَوَّابَةُ الْمَدْرَسَةِ |
| پیا گیا پانی | شُرِبَ الْمَاءُ |
| مارڈالا گیا جاہل مرد | قُتِلَ الرَّجُلُ الْجَاهِلُ |

| | |
|---|---|
| پڑھایا گیا نیک بخت لڑکا | أُقْرِأَ الوَلَدُ السَّعِيْدُ |
| خوبصورت بچی سلائی گئی | نُوِّمَتِ الصَّبِيَّةُ الْجَمِيْلَةُ |
| پایا گیا مٹی کا تیل | وُجِدَ زَيْتُ الْغَارِ |
| ٹھنڈا پانی انڈیلا گیا | أُفْرِغَ الْمَاءُ الْبَارِدُ |
| خالد کی چارپائی بچھائی گئی | بُسِطَتْ قَعَّادَةُ خَالِدٍ |
| زید کا کلام سنایا گیا | أُسْمِعَ كَلَامُ زَيْدٍ |
| زید کی لڑکیاں پڑھائی گئیں | أُقْرِأَتْ بَنَاتُ زَيْدٍ |
| دسترخون کہاں ہے؟ | أَيْنَ الْمَائِدَةُ؟ |
| مسجد کا دروازہ نیا ہے | بَابُ الْمَسْجِدِ جَدِيْدٌ |
| خالد کی دو تختیاں دھوئی گئی | غُسِلَ لَوْحَا خَالِدٍ |

## سبق (۱۷)

### منصوبات

**منصوب:** وہ اسم ہے جس پر فتحہ یا کسرہ یا الف یا یا آئے جیسے اَلمُسْلِمَ . اَلآیَاتِ . اَخَا زَیْدٍ . اَلمُسْلِمَیْنِ . اَلمُسْلِمِیْنَ .

**مفعول بہ:** وہ اسم ہے جس پر فاعل کا فعل واقع ہو جیسے قَتَلْتُ زَیْدًا اس مثال میں زَیْدًا مفعول بہ ہے کیوں کہ فاعل کا فعل زید پر واقع ہوا ہے۔

**حل لغات:** آیَۃٌ ایک آیت۔ سُوْرَۃٌ: ایک سورہ، جمع سُوَرٌ۔ رَأَیْتُ میں نے دیکھا فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم (فتح)۔ اَلکَلْبُ کتا، جمع کِلَابٌ۔ اَلدَّرْسُ: سبق، جمع دُرُوْسٌ۔ اَلمُلْحِدُ بے دین۔ خُبْزٌ: روٹی، جمع اَخْبَازٌ۔ فِیْلٌ: ہاتھی، جمع اَفْیَالٌ۔

**ترجمہ:**

(۱) . قَتَلَ زَیْدٌ فِیْلًا . زید نے ایک ہاتھی کو مار ڈالا۔

(۲) . سَمِعْتُ آیَۃً . میں نے ایک آیت سنی۔

| | |
|---|---|
| (٣).قَرَأَ الْعَالِمُ سُوْرَۃً . | عالم نے ایک سورۃ پڑھی۔ |
| (٤).رَأَيْتُ الطَّيَّارَةَ . | میں نے ہوائی جہاز دیکھا۔ |
| (٥).بَكْرٌ أَذْهَبَ السَّيَّارَةَ . | بکر موٹر لے گیا۔ |
| (٦).قَرَأْتُ آيَاتٍ . | میں نے کئی آیتیں پڑھیں۔ |
| (٧).اَلصَّبِيَّةُ تَقْرَأُ الْقُرْآنَ . | بچی قرآن پڑھتی ہے۔ |
| (٨).أَكَلْتُ الْخُبْزَ . | میں نے روٹی کھائی۔ |
| (٩).زَ يْدٌ قَرَأَ الدَّرْسَ . | زید نے سبق پڑھا۔ |
| (١٠).لَا تَضْرِبِ الْكَلْبَ . | تو کتے کو مت مار۔ |
| (١١).عَلَّمَ أَبُوْزَ يْدٍ خَالِدًا . | زید کے باپ نے خالد کو سکھایا۔ |
| (١٢).اَلْوِلْدَانُ يَقْرَؤُونَ الدَّرْسَ . | لڑکے سبق پڑھتے ہیں۔ |
| (١٣).اُكْتُبْ كِتَابًا . | تو ایک خط لکھ۔ |
| (١٤).نَاظَرْتُ المُلْحِدِيْنَ . | میں نے بے دینوں سے مناظرہ کیا۔ |
| (١٥).بَكْرٌ يُقْرِئُ الْمُسْلِمِيْنَ . | بکر مسلمانوں کو پڑھاتا ہے۔ |
| (١٦).اَلرِّجَالُ شَرِبُو الْمَاءَ . | لوگوں نے پانی پیا۔ |
| (١٧).اِعْمَلُوا الصَّالِحَاتِ: | تم لوگ نیک عمل کرو۔ |

## ترکیب

**(ا)۔قَتَلَ زَ يْدٌ فِيْلًا :** قَتَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَ يْدٌ فاعل ۔فِيْلًا مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔سَمِعْتُ آيَةً :** سَمِعْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔آيَةً مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ۔

**(۳)۔قَرَأَ الْعَالِمُ سُوْرَةً :** قَرَأَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَلْعَالِمُ فاعل۔سُوْرَةً مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔رَأَیْتُ الطَّیَّارَۃَ :** رَأَیْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز فاعل۔اَلطَّیَّارَۃَ مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔بَکْرٌ اَذْھَبَ السَّیَّارَۃَ:** بَکْرٌ مبتدا أَذْھَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل اَلسَّیَّارَۃَ مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۶)۔قَرَأتُ آیَاتٍ :** قَرَأتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔آیَاتٍ مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۷)۔اَلصَّبِیَّۃُ تَقْرَأُ الْقُرْآنَ :** اَلصَّبِیَّۃُ مبتدا۔تَقْرَأُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مؤنث غائب اس میں ھِیَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل اَلْقُرْآنَ مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۸)۔اَکَلْتُ الْخُبْزَ:** أَکَلْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔اَلْخُبْزَ مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۹)۔زَیْدٌ قَرَأَ الدَّرْسَ :** زَیْدٌ مبتدا۔قَرَأَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اَلدَّرْسَ مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۰)۔لَا تَضْرِبِ الْکَلْبَ :** لَا تَضْرِبْ فعل نہی معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں أَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اَلْکَلْبَ مفعول بہ۔فعل نہی اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۱۱)۔عَلَّمَ اَبُوْزَیْدٍ خَالِدًا :** عَلَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَبُوْ مَضاف زَیْدٍ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل۔خَالِدًا مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۱۲)۔اَلْوِلْدَانُ یَقْرَءُوْنَ الدَّرْسَ:اَلْوِلْدَانُ مبتدا۔ یَقْرَءُوْنَ فعل مضارع معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز مرفوع فاعل اَلدَّرْسَ مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۱۳)۔اُکْتُبْ کِتَابًا: اُکْتُبْ فعل امر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں أَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ کِتَابًا مفعول بہ۔ فعل امر اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۴)۔نَاظَرْتُ الْمُلْحِدِیْنَ :نَاظَرْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔ اَلْمُلْحِدِیْنَ: مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۱۵)۔بَکْرٌ یُقْرِئُ الْمُسْلِمِیْنَ :بَکْرٌ مبتدا۔یُقْرِئُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل اَلْمُسْلِمِیْنَ مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۱۶)۔اَلرِّجَالُ شَرِبُوا الْمَاءَ :اَلرِّجَالُ مبتدا۔شَرِبُوا فعل ماضی معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز فاعل۔اَلْمَاءَ مفعول بہ ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۱۷)۔اِعْمَلُوا الصَّالِحَاتِ :اِعْمَلُوا فعل امر حاضر معروف صیغہ جمع مذکر حاضر اس میں واؤ ضمیر بارز فاعل۔اَلصَّالِحَاتِ اسم فاعل اس میں ھُنَّ کی ضمیر پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت۔الأَعْمَالَ موصوف مقدر کی ۔اَلأَعْمَالَ موصوف مقدر اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ۔ فعل امر اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی |
|---|---|
| مرد نے زید کو پڑھایا | اَقْرَأَ الرَّجُلُ زَیْدًا |
| ہاتھی نے بکر کو مار ڈالا | قَتَلَ فِیْلٌ بَکْرًا |
| تم زید کو نہ مارو | لَا تَضْرِبْ زَیْدًا |
| میں سبق پڑھتا ہوں | اَقْرَأُ الدَّرْسَ |
| عورتیں بکر کو مارتی ہیں | اَلنِّسَاءُ یَضْرِبْنَ بَکْرًا |
| میں نے ایک خط لکھا | کَتَبْتُ کِتَابًا |
| لوگوں نے بے دینوں سے جنگ کی | قَاتَلَ النَّاسُ اَلْمُلْحِدِیْنَ |
| زید نے مسلمانوں کی مدد کی | نَصَرَ زَیْدٌ اَلْمُسْلِمِیْنَ |
| میں ایک سورۃ پڑھوں گا | اَقْرَأُ سُوْرَۃً |
| بکر نے لڑکیوں کو پڑھایا | بَکْرٌ اَقْرَأَ الْبَنَاتِ |

## سبق (۱۸)

### مفعول بہ بہ ترکیب وصفی، اشاری واضافی

**حل لغات:** اَلشُّجَاعُ بہادر ۔ اَلْقَرِیْحُ : خالص ۔ اَلْهِنْدُوْکِي : ہندو۔ اَلسَّمَنُ گھی۔ یَکْرَہُ ناپسند کرتا ہے یا ناپسند کرے گا۔ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب۔ (سمع)۔ حَرَّمَ: حرام کیا۔ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب (تفعیل)۔

## ترجمہ:

(١).أَقَتَلْتَ الرَّجُلَ الشُّجاعَ . — کیا تم نے بہادر مرد کو مار ڈالا۔

(٢).شَرِبْتُ الْماءَ الْحَمِيْمَ . — میں نے گرم پانی پیا۔

(٣).اَلرِّجالُ أَكَلُوا السَّمَنَ الْقَرِيْحَ . — لوگوں نے خالص گھی کھایا۔

(٤).اَلنَّاسُ يَشْرَبُوْنَ لَبَنَ الشَّاةِ . — لوگ بکری کا دودھ پیتے ہیں۔

(٥).رَأَيْتُ هِنْدُوْكِيًّا . — میں نے ایک ہندو کو دیکھا۔

(٦).اَلْهَنادِكُ لَا يَاكُلُوْنَ لَحْمَ الْبَقَرَةِ . — ہندو گائے کا گوشت نہیں کھاتے ہیں۔

(٧).حَرَّمَ اللهُ لَحْمَ الْخِنْزِيْرِ . — تعالی نے سور کا گوشت حرام کیا۔

(٨).زَيْدٌ لَا يَلْبَسُ سِرْوَالًا وَسِخًا . — زید میلا پائجامہ نہیں پہنتا ہے۔

(٩).اَلصَّبِيُّ شَرِبَ هٰذَا الْماءَ . — بچہ نے یہ پانی پیا۔

(١٠).ضَرَبْتُ هٰذَيْنِ الْوَلَدَيْنِ . — میں نے اِن دو لڑکوں کو مارا۔

(١١).أَتَعَلَّمُ اللُّغَةَ الْعَرَبِيَّةَ . — میں عربی زبان سیکھتا ہوں۔

(١٢).اَعْرِفُ أَخَا بَكْرٍ . — میں بکر کے بھائی کو پہچانتا ہوں۔

(١٣).عَلَّمَ زَيْدٌ هٰذَا اللِّسانَ . — زید نے یہ زبان سکھائی۔

(١٤).يُقْرِئُ أَبُوْ خالِدٍ أَبَا زَيْدٍ . — خالد کے باپ زید کے باپ کو پڑھاتے ہیں۔

(١٥).يَكْرَهُ ذُو الْمالِ بَكْرًا . — مال والا بکر کو ناپسند کرتا ہے۔

(١٦).أُعَظِّمُ ذَا الْعِلْمِ . — میں علم والے کی تعظیم کرتا ہوں۔

(١٧).عَبْدُ الرَّسُوْلِ يَعْلَمُ اللُّغَةَ الْعَرَبِيَّةَ . — عبدالرسول عربی زبان جانتا ہے۔

(١٨).اَلْكُفَّارُ يُكَذِّبُوْنَ آياتِ الْقُرْآنِ . — کفار قرآن کی آیتوں کو جھٹلاتے ہیں۔

(۱۹).ضَرَبَ عَمُّ بَكْرٍ أَخَا عَمْرٍو. بکر کے چچا نے عمرو کے بھائی کو مارا۔

........................................

(۲۰).أَخُوْزَ يْدٍ يَشْرَبُ الْمَاءَ الْبَارِدَ. زید کا بھائی ٹھنڈا پانی پیے گا۔

## ترکیب

**(۱)۔أَقَتَلْتَ الرَّجُلَ الشُّجَاعَ :** أَ ہمزۂ استفہام قَتَلْتَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں تَ ضمیر بارز مرفوع فاعل اَلرَّجُلَ موصوف۔اَلشُّجَاعَ صفت ۔موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۲)۔شَرِبْتُ الْمَاءَ الْحَمِيْمَ:** شَرِبْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل اَلْمَاءَ موصوف۔اَلْحَمِيْمَ صفت مشبہ اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت۔موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔اَلرِّجَالُ اَكَلُوا السَّمَنَ الْقَرِيْحَ :** اَلرِّجَالُ مبتدا۔اَکَلُوا فعل ماضی معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔ اَلسَّمَنَ موصوف اَلْقَرِيْحَ صفت۔موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔اَلنَّاسُ يَشْرَبُوْنَ لَبَنَ الشَّاةِ:** اَلنَّاسُ مبتدا۔يَشْرَبُوْنَ فعل مضارع معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔لَبَنَ مضاف ۔اَلشَّاةِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔رَأَيْتُ هِنْدُوْكِيًّا :** رَأَيْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔هِنْدُوْكِيًّا مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۶)۔اَلْھَنَادِکُ لَا یَاکُلُوْنَ لَحْمَ الْبَقَرَۃِ**: اَلْھَنَادِکُ مبتدا۔ لَا یَاکُلُوْنَ فعل مضارع منفی معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔ لَحْمَ مضاف اَلْبَقَرَۃِ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۷)۔حَرَّمَ اللہُ لَحْمَ الْخِنْزِیْرِ**: حَرَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَللہُ اسم جلالت فاعل ۔ لَحْمَ مضاف اَلْخِنْزِیْرِ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۸)۔زَیْدٌ لَا یَلْبَسُ سِرْوَالًا وَسِخًا**: زَیْدٌ مبتدا۔ لَا یَلْبَسُ فعل مضارع منفی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔سِرْوَالًا موصوف وَسِخًا صفت مشبہ اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل ۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت ۔ موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۹)۔اَلصَّبِیُّ شَرِبَ ھٰذَا الماءَ**: اَلصَّبِیُّ مبتدا۔شَرِبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل. ھٰذَا اسم اشارہ اَلْمَاءَ مشار الیہ۔اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۰)۔ضَرَبْتُ ھٰذَیْنَ الْوَلَدَیْنِ**: ضَرَبْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ھٰذَیْنِ اسم اشارہ اَلْوَلَدَیْنِ مشار الیہ ۔اسم اشارہ اپنے مشارالیہ سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۱)۔اَتَعَلَّمُ اللُّغَۃَ الْعَرَبِیَّۃَ** : اَتَعَلَّمُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل اَللُّغَۃَ موصوف اَلْعَرَبِیَّۃَ صفت ۔موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۲)۔اَعْرِفُ اَخَا بَکْرٍ :** اَعْرِفُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل اَخَا مضاف بَکْرٍ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۳)۔عَلَّمَ زَیْدٌ ھٰذَا اللِّسَانَ :** عَلَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَیْدٌ فاعل ھٰذَا اسم اشارہ اَللِّسَانَ مشار الیہ۔اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۴)۔یُقْرِئُ اَبُوْ خَالِدٍ اَبَا زَیْدٍ :** یُقْرِئُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَبُوْ مضاف خَالِدٍ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل۔اَبَا مضاف زَیْدٍ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۵)۔یَکْرَہُ ذُوْ الْمَالِ بَکْرًا:** یَکْرَہُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب ذُوْ مضاف اَلْمَالِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل۔بَکْرًا مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۶)۔اُعَظِّمُ ذَا الْعِلْمِ:** اُعَظِّمُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ذَا مضاف۔اَلْعِلْمِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۷)۔عَبْدُ الرَّسُوْلِ یَعْلَمُ اللُّغَةَ الْعَرَبِيَّةَ :** عَبْدُ مضاف الرَّسُوْلِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔یَعْلَمُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل اَللُّغَةَ موصوف اَلْعَرَبِيَّةَ صفت۔موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۸)۔اَلْکُفَّارُ یُکَذِّبُوْنَ آیَاتِ الْقُرْآنِ:** اَلْکُفَّارُ مبتدا۔یُکَذِّبُوْنَ فعل مضارع معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔آیَاتِ مضاف

اَلْقُرْآنِ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۹)۔ضَرَبَ عَمُّ بَكْرٍ أَخَا عَمْرٍو** :ضَرَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب عَمُّ مضاف بَكْرٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل ۔أَخَا مضاف عَمْرٍو مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۲۰)۔أَخُوْزَيْدٍ يَشْرَبُ الْمَاءَ الْبَارِدَ** :اَخُوْ مضاف زَيْدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔يَشْرَبُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل اَلْمَاءَ موصوف اَلْبَارِدَ اسم فاعل اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت ۔موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| عربی | اردو |
|---|---|
| أَرَأَيْتَ اَبَا الْحَسَنِ | کیا تم نے ابوالحسن کو دیکھا؟ |
| أُعَلِّمُ اللُّغَةَ الْعَرَبِيَّةَ | میں عربی زبان سکھاتا ہوں |
| قَتَلَ زَيْدٌ رَجُلًا شُجَاعًا | زید نے ایک بہادر مرد کو مار ڈالا |
| اَلْهَنَادِكُ يَشْرَبُوْنَ لَبَنَ الْبَقَرَةِ | ہندو گائے کا دودھ پیتے ہیں |

| | |
|---|---|
| میں میلے کپڑے سے نفرت کرتا ہوں | أَكْرَهُ ثَوْبًا وَسِخًا |
| میں اس تختی کو دھوؤں گا | أَغْسِلُ هٰذَا اللَّوْحَ |
| ہم نے زید کے بھائی کو مارا | ضَرَبْنَا أَخَا زَيْدٍ |
| خالد کے باپ نے بکر کو تعلیم دی | عَلَّمَ اَبُوْ خَالِدٍ بَكْرًا |
| میں نے ان دو لڑکیوں کو پڑھایا | أَقْرَأْتُ هَاتَيْنِ الْبِنْتَيْنِ |
| زید کا باپ خالد کا ہمنام ہے | اَبُو زَيْدٍ سَمِيُّ خَالِدٍ |
| قرآن کی دو سورتیں پڑھی گئیں | قُرِأَتْ سُوْرَتَا الْقُرْآنِ |
| شہر کے دو ہندو مسلمان ہوئے | أَسْلَمَ هِنْدُوْكِيَّا الْبَلَدَةِ |
| یہ سڑک پختہ کی گئی | عُبِّدَ هٰذَا الشَّارِعُ |

## سبق (۱۹)
## مفعول بہ بہ ضمیر

**حل لغات:** ہٗ اس کو (واحد مذکر غائب کے لیے)۔ھُمَا۔ان دونوں کو (تثنیہ مذکر مؤنث غائب کے لیے)۔ھُمْ: ان سب کو (جمع مذکر غائب کے لیے)۔نِي مجھ کو (واحد متکلّم مذکر و مؤنث کے لیے)۔نَا ہم کو (جمع متکلّم مذکر و مؤنث کے لیے)۔كَ تجھ کو (واحد مذکر حاضر کے لیے)۔اِیَّاہٗ: اس کو (واحد مذکر غائب کے لیے)۔اِیَّاكَ: تجھ کو (واحد مذکر حاضر کے لیے)۔اَلاِرْسَالُ بھیجنا۔(مصدر،افعال)۔

**ترجمہ:**

(۱) .زَيْدٌ ضَرَبَهٗ . زید نے اُس کو مارا۔

(۲) .ضَرَبَ زَيْدٌ إِيَّاهُ . زید نے مارا اس کو۔

(۳) .قَتَلْتُهُمَا . میں نے ان دو کو مار ڈالا۔

| | |
|---|---|
| (٤). نَصَرْتَهُنَّ . | تو نے اُن کئی (مؤنثوں) کی مدد کی۔ |
| (٥). نَنْصُرُهُمْ . | ہم ان لوگوں کی مدد کریں گے۔ |
| (٦). اَشْرَبَهَا . | اس نے اُس (مؤنث) کو پلایا۔ |
| (٧). خَالِدٌ أَكْرَمَنَا . | خالد نے ہماری تعظیم کی۔ |
| (٨). أَخُو زَيْدٍ أَقْرَأَنِيْ . | زید کے بھائی نے مجھے پڑھایا۔ |
| (٩). اَللّٰهُ خَلَقَكُمْ . | اللہ نے تم لوگوں کو پیدا کیا۔ |
| (١٠). يُكْرِمُ زَيْدٌ إِيَّايَ . | زید تعظیم کرتا ہے میری۔ |
| (١١). طَلَبَكَ خَالِدٌ . | خالد نے تمہیں بلایا۔ |
| (١٢). طَلبَ زَيْدٌ إِيَّايَ . | زید نے بلایا مجھ کو۔ |
| (١٣). أَكْرَمْتُكُمَا . | میں نے تم دو کی تعظیم کی۔ |
| (١٤). زَيْدٌ أَخْرَجَكُنَّ . | زید نے تم کئی (مؤنثوں) کو نکالا۔ |
| (١٥). مَدَحْتُكَ . | میں نے تیری تعریف کی۔ |
| (١٦). إِيَّاكَ عَلَّمَ بَكْرٌ . | تجھ کو بکر نے تعلیم دی۔ |
| (١٧). عَلَّمَكَ بَكْرٌ . | بکر نے تجھ کو تعلیم دی۔ |
| (١٨). أَرْسَلَ النَّاسُ إِيَّاهُمْ . | لوگوں نے بھیجا ان سب کو۔ |
| (١٩). غَسَلْتُ لَوْحَيِ زَيْدٍ . | میں نے زید کی دو تختیاں دھوئیں |
| (٢٠). لَوْحَا زَيْدٍ مَغْسُوْلَانِ . | زید کی دو تختیاں دُھلی ہیں۔ |
| (٢١). نَصَرْتُ مُسْلِمِيْ بَمبَئِ . | میں نے بمبئی کے مسلمانوں کی مدد کی۔ |

..................................

(٢٢). ذٰلِكَ الْوَلَدُ قَرَأَ سُوْرَتَيِ الْقُرْآنِ . — اُس لڑکے نے قرآن کی دو سورتیں پڑھیں۔

## ترکیب

(۱)۔زَیْدٌ ضَرَبَہٗ: زَیْدٌ مبتدا۔ضَرَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ہٗ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۲)۔ضَرَبَ زَیْدٌ اِیَّاہٗ: ضَرَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَیْدٌ فاعل۔اِیَّاہٗ ضمیر منصوب منفصل مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۳)۔قَتَلْتُھُمَا: قَتَلْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع متّصل فاعل ھُمَا ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۴)۔نَصَرْتَھُنَّ: نَصَرْتَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں تَ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔ھُنَّ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۵)۔نَنْصُرُھُمْ: نَنْصُرُ فعل مضارع معروف صیغہ جمع متکلّم اس میں نَحْنُ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ھُمْ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۶)۔اَشْرَبَھَا: اَشْرَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ھَا ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۷)۔خَالِدٌ اَکْرَمَنَا: خَالِدٌ مبتدا۔اَکْرَمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل نَا ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔فعل اپنے

فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۸)۔أَخُوْزَ یْدٍ اَقْرَأَنِيْ:** أَخُوْ مضاف زَ یْدٍ مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔ اَقْرَأَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، ن وقایہ کی یَ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۹)۔اَللّٰہُ خَلَقَکُمْ:** اَللّٰہُ کلمۂ جلالت مبتدا۔ خَلَقَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ کُمْ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۰)۔یُکْرِمُ زَ یْدٌ اِیَّايَ:** یُکْرِمُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَ یْدٌ فاعل۔ اِیَّايَ ضمیر منصوب منفصل مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۱)۔طَلَبَکَ خَالِدٌ:** طَلَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب کَ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔ خَالِدٌ فاعل۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۲)۔طَلَبَ زَ یْدٌ اِیَّايَ:** طَلَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَ یْدٌ فاعل۔ اِیَّايَ ضمیر منصوب منفصل مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۳)۔اَکْرَمْتُکُمَا:** اَکْرَمْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل کُمَا ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۴)۔زَ یْدٌ اَخْرَجَکُنَّ:** زَ یْدٌ مبتدا۔ اَخْرَجَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ کُنَّ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔ فعل

اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۵)۔مَدَحْتُكَ:** مَدَحْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔كَ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۶)۔عَلَّمَ بَكْرٌ اِيَّاكَ :** عَلَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب بَكْرٌ فاعل۔اِيَّاكَ ضمیر منصوب منفصل مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۷)۔عَلَّمَكَ بَكْرٌ:** عَلَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب كَ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔بَكْرٌ فاعل۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۸)۔اَرْسَلَ النَّاسُ اِيَّاهُمْ:** اَرْسَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَلنَّاسُ فاعل۔اِيَّاهُمْ ضمیر منصوب منفصل مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۹)۔غَسَلْتُ لَوْحَی زَيْدٍ :** غَسَلْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔لَوْحَیِ مضاف زَيْدٍ مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۲۰)۔لَوْحَا زَيْدٍ مَغْسُوْلَانِ :** لَوْحَا مضاف زَيْدٍ مضاف الیہ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔مَغْسُوْلَانِ اسم مفعول اس میں هُمَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل۔ اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲۱)۔نَصَرْتُ مُسْلِمِیْ بَمْبَیٔ :** نَصَرْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔مُسْلِمِيْ مضاف بَمْبَي مضاف الیہ ۔مضاف اپنے

مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا
۔

**(۲۲)۔ذٰلِكَ الْوَلَدُ قَرَأَ سُوْرَتِي الْقُرْآنِ:** ذٰلِكَ اسم اشارہ۔اَلْوَلَدُ مشار الیہ۔اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا۔قَرَأَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔سُوْرَتَي مضاف اَلْقُرْآنِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی |
|---|---|
| کسی شخص نے اس کو مار ڈالا | قَتَلَهٗ رَجُلٌ |
| ان دو کی میں نے مدد کی | نَصَرْتُهُمَا |
| تم نے اس (مؤنث) کو مارا | ضَرَبْتَهَا |
| لوگ ہماری تعظیم کرتے ہیں | يُكْرِمُنَا النَّاسُ |
| میں نے تجھ (مؤنث) کو نکالا | أَخْرَجْتُكِ |
| لوگوں نے ان کئی (مؤنثوں) کو مار ڈالا | قَتَلَهُنَّ النَّاسُ |
| خالد نے بھیجا مجھ کو | اَرْسَلَ خَالِدٌ إِيَّايَ |
| زید ہم کو نہیں پہچانتا ہے | زَيْدٌ لَا يَعْرِفُنَا |
| زید تم لوگوں کو پڑھائے گا | يُقْرِئُكُمْ زَيْدٌ |
| ہم نے تیری تعظیم کی | اَكْرَمْنَاكَ |
| زید نے ہم کو پلایا | زَيْدٌ اَشْرَبَنَا |

| | |
|---|---|
| ان سب کی خالد مدد کرے گا | خَالِدٌ يَنْصُرُهُمْ |
| میں زید کا دو موٹر لے جاؤں گا | أُذْهِبُ سَيَّارَتِي زَيْدٍ |
| ہم نے مسلمانان بمبئی کو دیکھا ہے | قَدْ رَأَيْنَا مُسْلِمِيْ بَمْبِئ |

## سبق (۲۰)

## مفعول فیہ

**مفعول فیہ:** وہ اسم ہے جس کا مصداق فاعل کے فعل کے لیے وقت یا جگہ واقع ہو، جیسے اَلْوَلَدُ دَخَلَ اَلمَدْرَسَةَ: اِغْتَسَلْتُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ: ان مثالوں میں اَلمَدْرَسَةَ اور يَوْمَ الْجُمُعَةِ مفعول فیہ ہے۔ ترکیب میں مفعول فیہ کو ظرف بھی کہتے ہیں۔

**حل لغات:** يَسْكُنُ رہتا ہے یا رہے گا۔ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب (نصر)۔ اَلْيَوْمُ آج۔ غَدًا آئندہ کل۔ اَمْسِ: گزشتہ کل۔ قَبْلُ پہلے۔ بَعْدُ بعد۔ تَحْتُ نیچے۔ فَوْقُ اوپر۔ ثَمَّ وہاں۔ خَلْفُ: پیچھے۔ اَلْحَصِيْرُ: چٹائی، جمع حُصُرٌ۔

### ترجمہ:

| | |
|---|---|
| (۱). زَيْدٌ يَسْكُنُ الْقَرْيَةَ. | زید گاؤں میں رہتا ہے۔ |
| (۲). ضَرَبْتَ الْيَوْمَ. | تو نے آج مارا۔ |
| (۳). اَلرَّجُلُ يَذْهَبُ غَدًا. | مرد کل جائے گا۔ |
| (٤). قَرَأْتُ أَمْسِ. | میں نے کل پڑھا۔ |
| (٥). أَكَلَ النَّاسُ قَبْلَ الْكِتَابَةِ. | لوگوں نے لکھنے سے پہلے کھایا۔ |
| (٦). دَفَنْتُ المَالَ تَحْتَ الأَرْضِ. | میں نے زمین کے نیچے مال دفن کیا۔ |
| .............................................. | |
| (۷). جَلَسْتُ فَوْقَ السَّيَّارَةِ. | میں موٹر کے اوپر بیٹھا۔ |
| (۸). قَتَلَ زَيْدٌ خَلْفَ الدَّارِ. | زید نے گھر کے پیچھے قتل کیا۔ |

(٩) .لَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرٰى. یاد آنے کے بعد مت بیٹھ۔

(١٠) .وَقَفَ الرَّجُلُ قُدَّامَ السَّيَّارَةِ. مرد موٹر کے آگے کھڑا ہوا۔

(١١) .لَا تَكْتُبْ بَعْدَ الْعَصْرِ. عصر کے بعد مت لکھ۔

(١٢) .زَيْدٌ قَرَأَ الْقُرْآنَ عِنْدَ خَالِدٍ. زید نے خالد کے پاس قرآن پڑھا

(١٣) .بُسِطَ الْحَصِيْرُ أَمَامَ زَيْدٍ. چٹائی زید کے آگے بچھائی گئی۔

(١٤) .ذَهَبَ عَمْرٌو بَعْدَ الْعِشَاءِ. عمرو عشا کے بعد گیا۔

(١٥) .أَبُوْكَ أَكَلَ الطَّعَامَ هٰهُنَا. تیرے باپ نے یہاں کھانا کھایا

(١٦) .اِجْلِسْ ثَمَّ. تو وہاں بیٹھ۔

(١٧) .أَيْنَ قَلَمُكَ؟ تیرا قلم کہاں ہے؟

## ترکیب

**(۱)۔زَيْدٌ يَسْكُنُ الْقَرْيَةَ :** زَيْدٌ مبتدا۔يَسْكُنُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل اَلْقَرْيَةَ مفعول فیہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ۔

**(۲)۔ضَرَبْتَ الْيَوْمَ :** ضَرَبْتَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں تَ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔اَلْيَوْمَ مفعول فیہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔اَلرَّجُلُ يَذْهَبُ غَدًا :** **اَلرَّجُلُ** مبتدا۔يَذْهَبُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔غَدًا مفعول فیہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۴)۔**قَرَأتُ أَمْسِ**: قَرَأتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔ أَمْسِ مفعول فیہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

(۵)۔**أَكَلَ النَّاسُ قَبْلَ الْكِتَابَةِ**: أَكَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَلنَّاسُ فاعل۔ قَبْلَ مضاف اَلْكِتَابَةِ مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

(۶)۔**دَفَنْتُ الْمَالَ تَحْتَ الأَرْضِ**: دَفَنْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔ اَلْمَالَ مفعول بہ۔ تَحْتَ مضاف اَلأَرْضِ مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ۔ فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

(۷)۔**جَلَسْتُ فَوْقَ السَّيَّارَةِ**: جَلَسْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔ فَوْقَ مضاف اَلسَّيَّارَةِ مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا

۔

(۸)۔**قَتَلَ زَيْدٌ خَلْفَ الدَّارِ**: قَتَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَيْدٌ فاعل۔ خَلْفَ مضاف اَلدَّارِ مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

(۹)۔**لَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرِي**: لَا تَقْعُدْ: فعل نہی حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ بَعْدَ مضاف۔ اَلذِّكْرٰی مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۰)۔**وَقَفَ الرَّجُلُ قُدَّامَ السَّيَّارَةِ**: وَقَفَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَلرَّجُلُ فاعل۔ قُدَّامَ مضاف اَلسَّيَّارَةِ مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

(۱۱)۔**لَا تَكْتُبْ بَعْدَ الْعَصْرِ** : لَا تَكْتُبْ :فعل نہی حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔بَعْدَ مضاف اَلْعَصْرِ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۲)۔**زَيْدٌ قَرَأَ الْقُرْآنَ عِنْدَ خَالِدٍ** : زَيْدٌ مبتدا ۔قَرَأَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل اَلْقُرْآنَ مفعول بہ ۔عِنْدَ مضاف خَالِدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ۔فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر ۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۱۳)۔**بُسِطَ الْحَصِيْرُ اَمَامَ زَيْدٍ**: بُسِطَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب اَلْحَصِيْرُ نائب فاعل ۔اَمَامَ مضاف زَيْدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۱۴)۔**ذَهَبَ عَمْرٌو بَعْدَ الْعِشَاءِ**: ذَهَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب عَمْرٌو فاعل ۔بَعْدَ مضاف اَلْعِشَاءِ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۱۵)۔**اَبُوْكَ أَكَلَ الطَّعَامَ هٰهُنَا** : اَبُو مضاف كَ ضمیر مجرور مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا ۔أَكَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اَلطَّعَامَ مفعول بہ ۔هٰهُنَا مفعول فیہ ۔فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر ۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۱۶)۔**اِجْلِسْ ثَمَّ** :اِجْلِسْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔ثَمَّ مفعول فیہ ۔فعل امر اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۷)۔**أَیْنَ قَلَمُكَ:** اَیْنَ اسم استفہام مبتدا۔ قَلَمُ مضاف کَ ضمیر مجرور مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے جملہ اسمیہ انشائیہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی |
|---|---|
| میں آج لکھوں گا | اَکْتُبُ الْیَوْمَ |
| تم کل جاؤ گے | تَذْهَبُ غَدًا |
| لوگ کل گئے | ذَهَبَ النَّاسُ أَمْسِ |
| میں نے لکھنے سے پہلے کھایا | اَکَلْتُ قَبْلَ الْکِتَابَةِ |
| میں یہاں بیٹھوں گا | أَجْلِسُ هٰهُنَا |
| یہ مرد گاؤں میں رہتا ہے | هٰذَا الرَّجُلُ یَسْکُنُ الْقَرْیَةَ |
| میں نے چٹائی کے نیچے خط پایا | وَجدتُّ کِتَابًا تَحْتَ الْحَصِیْرِ |
| زید نے چارپائی کے اوپر سلایا | نَوَّمَ زَیْدٌ فَوْقَ الْقَعَّادَةِ |
| زید کے لڑکے آج مارے گئے | ضُرِبَ وِلْدَانُ زَیْدٍ اَلْیَوْمَ |
| ایک عورت بکر کے پاس بیٹھی ہے | قَدْ جَلَسَتْ اِمْرَأَةٌ عِنْدَ بَکْرٍ |
| خالد کو عشا کے بعد سلاؤ | نَوِّمْ خَالِدًا بَعْدَ الْعِشَاءِ |
| میں زید کے آگے موٹر لے گیا | اَذْهَبْتُ السَّیَّارَةَ قُدَّامَ زَیدٍ |
| تم زید کو خالد کے سامنے پڑھاؤ | اَقْرِأ زَیْدًا أَمَامَ خَالِدٍ |
| مسجد کا دروازہ کھولو | اِفْتَحْ بَابَ الْمَسْجِدِ |

| | |
|---|---|
| تونے مجھے طلب کیا | طَلَبْتَنِيْ |
| زیدوہاں نہیں پڑھے گا | لَا یَقْرَأُ زَیْدٌ ثَمَّ |

## سبق(۲۱)

## مفعول مطلق و مفعول لہ

**مفعول مطلق:** وہ مصدر ہے جس سے پہلے کوئی فعل اسی مصدر کے معنی میں ہو جیسے جَلَسْتُ جَلْسَۃً۔اس مثال میں جَلْسَۃً مفعول مطلق ہے۔

**مفعول لہ:** وہ اسم ہے جو فاعل کے فعل کا سبب ہو جیسے قَتَلْتُ غَضَبًا اس مثال میں غَضَبًا مفعول لہ ہے۔

**حل لغات:** ھِدَایَۃً ہدایت دینا۔(مصدر،ضرب)۔تَادِیْبًا:ادب دینا(مصدر ،تفعیل)۔جَہَالَۃٌ نہ جاننا(مصدر،سمع)۔سَئَلْتُ میں نے مانگا۔فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم (فتح)۔اَلتّسْلِیْمُ سلام کرنا(مصدر،تفعیل)۔اَلْخَالُ ماموں ۔اَلْقِرْطَاسُ : کاغذ،جمع قَرَاطِیْسُ.

## ترجمہ:

| | |
|---|---|
| (۱).أَرْسَلَ اللہُ الأَنْبِیَاءَ ھِدَایَۃً . ............................... | اللہ تعالی نے انبیا کو ہدایت دینے کے لیے بھیجا۔ |
| (۲).لَا تَقْتُلْ غَضَبًا . | توغصہ کی وجہ سے قتل مت کر۔ |
| (۳).سَلِّمُوا تَسْلِیْمًا . | خوب سلام بھیجو۔ |
| (٤).جَلَسْتُ جِلْسَۃَ الْعَالِمِ. | میں عالم کے بیٹھنے کی طرح بیٹھا۔ |
| (٥).ضَرَبَ زَیْدٌ ضَرْبَۃً . | زید نے ایک بار مارا۔ |
| (٦).فَعَلُوا جَہَالَۃً. | انہوں نے نادانی کی وجہ سے کیا۔ |
| (٧).سَئَلَ زَیْدٌ إِیَّايَ الْقِرْطَاسَ . | زید نے مجھ سے کاغذ مانگا۔ |
| (٨).قَرَأَ خَالِدٌ کِتَابَ اللہِ . | خالد نے اللہ کی کتاب پڑھی۔ |

| | |
|---|---|
| (۹).ضَرَبَنِيْ أَخُوْ بَكْرٍ تَأْدِيْبًا . | بکر کے بھائی نے مجھے ادب دینے کے لیے مارا۔ |
| .................................... | |
| (۱۰).مَنْ أَقْرَأَ وَلَدَكَ ؟ | کس نے تیرے لڑکے کو پڑھایا؟ |
| (۱۱).أَبُوْكَ خَالِيْ . | تیرا باپ میرا ماموں ہے۔ |
| (۱۲).اَلْخَالُ أَخُوْ الأُمِّ . | ماموں ماں کا بھائی ہے۔ |

## ترکیب

**(۱)۔اَرْسَلَ اللهُ الأَنْبِيَاءَ هِدَايَةً:** اَرْسَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَللهُ اسم جلالت فاعل ۔اَلأَنْبِيَاءَ مفعول بہ۔هِدَايَةً مفعول لہ۔فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور مفعول لہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔لَا تَقْتُلْ غَضَبًا:** لَا تَقْتُلْ:فعل نہی اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔غَضَبًا مفعول لہ،فعل اپنے فاعل اور مفعول لہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۳)۔سَلِّمُوا تَسْلِيمًا:** سَلِّمُوا فعل امر حاضر معروف صیغہ جمع مذکر حاضر اس میں واؤ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔تَسْلِيْمًا مفعول مطلق۔فعل امر اپنے فاعل اور مفعول مطلق سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۴)۔جَلَسْتُ جِلْسَةَ الْعَالِمِ:** جَلَسْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز فاعل جِلْسَةَ مصدر مضاف اَلْعَالِمِ مضاف الیہ۔مصدر مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول مطلق۔فعل اپنے فاعل اور مفعول مطلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔ضَرَبَ زَيْدٌ ضَرْبَةً:** ضَرَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَيْدٌ فاعل۔ضَرْبَةً مفعول مطلق۔فعل اپنے فاعل اور مفعول مطلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۶)۔فَعَلُوا جَهَالَةً:** فَعَلُوا فعل ماضی معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔جَهَالَةً مفعول لہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول لہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۷)۔**سَئَلَ زَيْدٌ اِيَّايَ الْقِرْطَاسَ**: سَئَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَيْدٌ فاعل اِيَّايَ ضمیر منصوب منفصل مفعول بہ اول۔اَلْقِرْطَاسَ مفعول بہ ثانی۔فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۸)۔**قَرَأَ خَالِدٌ كِتَابَ اللّٰهِ**: قَرَأَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب خَالِدٌ فاعل۔كِتَابَ مضاف اَللّٰهِ اسم جلالت مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۹)۔**ضَرَبَنِيْ اَخُو بَكْرٍ تَادِيْبًا**: ضَرَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب نَ وقایہ کی يَ ضمیر متکلم مفعول بہ۔اَخُو مضاف بَكْرٍ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل۔تَادِيْبًا مفعول لہ۔فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور مفعول لہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۱۰)۔**مَنْ أَقْرَأَ وَلَدَكَ؟** مَنْ اسم استفہام مبتدا۔اَقْرَأَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔وَلَدَ مضاف كَ ضمیر مجرور مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۱)۔**اَبُوْكَ خَالِيْ**: اَبُو مضاف كَ ضمیر مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔خَالُ مضاف يِ ضمیر متکلّم مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۱۲)۔**اَلْخَالُ اَخُو الأُمِّ**: اَلْخَالُ مبتدا۔اَخُو مضاف اَلأُمِّ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی میں ترجمہ کریں

| اردو | عربی |
|---|---|
| لوگ علما کے بیٹھنے کی طرح بیٹھے | جَلَسَ النَّاسُ جِلْسَةَ الْعُلَمَاءِ |

| | |
|---|---|
| میں نے زید کے بھائی کو ایک بار مارا | ضَرَبْتُ اَخَا زَيْدٍ ضَرْبَةً |
| تو نے نادانی کی وجہ سے کیا | فَعَلْتَ جَهَالَةً |
| زید کے باپ نے بکر کو غصہ کی وجہ سے قتل کیا | قَتَلَ اَبُوْ زَيْدٍ بَكْرًا غَضَبًا |
| ہم نے خالد کو ادب دینے کے لیے مارا | ضَرَبْنَا خَالِدًا تَادِيْبًا |
| ہم نے زید سے ایک کتاب مانگی | سَئَلْنَا زَيْدًا كِتَابًا |
| جمعہ کے دن زید یہاں قرآن پڑھے گا | زَيْدٌ يَقْرَأُ الْقُرْآنَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ هٰهُنَا |

## سبق (۲۲)

## مفعول بہ اسمائے استفہام

### ترجمہ:

(۱). مَنْ ضَرَبْتَ؟ — تو نے کس کو مارا؟

(۲). مَا سَئَلْتَ؟ — تو نے کیا مانگا؟

(۳). مَتیٰ ذَهَبَ زَيْدٌ؟ — زید کب گیا؟

(٤). كَيْفَ نَسْمَعُ؟ — ہم کیسے سنیں گے؟

(٥). أَيْنَ يَسْكُنُ خَالُ زَيْدٍ؟ — زید کا ماموں کہاں رہتا ہے؟

(٦). هُوَ يَسْكُنُ الْبَلْدَةَ. — وہ شہر میں رہتا ہے۔

(٧). كَمْ أَخَذْتَ؟ — تو نے کتنا لیا؟

(٨). أَخَذْتُ نِصْفَ الرُّوْبِيَةِ. — میں نے آدھا روپیہ لیا۔

(٩). كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ؟ — تیرے رب نے کیسا کیا؟

(١٠). مَتیٰ تَقْرَأُ الصَّبِيَّةُ؟ — بچی کب پڑھتی ہے؟

(١١). مَا أَكْتُبُ؟ — میں کیا لکھوں؟

(١٢). أُكْتُبْ دَرْسَكَ؟ — تو اپنا سبق لکھ۔

(١٣). مَا اسْمُكَ؟ — تیرا نام کیا ہے؟

(١٤).اِسْمِيْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ الْقَادِرِيُّ . میرانام عبدالرحمن قادری ہے۔
(١٥).اِسْمُ عَمِّ خَالِدٍ أَبُوْ بَكْرٍ . خالد کے چچا کا نام ابوبکر ہے۔
(١٦).هَلْ رَأَيْتَ أَبَابَكْرٍ ؟ کیا تونے ابوبکر کو دیکھا؟
(١٧).مَارَأَيْتُهٗ میں نے اسے نہیں دیکھا۔

## ترکیب

**(۱)۔مَنْ ضَرَبْتَ؟** مَنْ اسم استفہام مفعول بہ مقدم ۔ضَرَبْتَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں تَا ضمیر بارز مرفوع فاعل۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۲)۔مَا سَئَلْتَ:** ما اسم استفہام مفعول بہ مقدم۔سَئَلْتَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں تَ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۳)۔مَتٰی ذَهَبَ زَيْدٌ؟** مَتٰی اسم استفہام مفعول فیہ مقدم ذَهَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَيْدٌ فاعل ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۴)۔كَيْفَ نَسْمَعُ؟** كَيْفَ اسم استفہام حال مقدم ۔نَسْمَعُ فعل مضارع معروف صیغہ تثنیہ جمع متکلّم اس میں نَحْنُ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ ذوالحال ۔ذوالحال اپنے حال مقدم سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۵)۔أَيْنَ يَسْكُنُ خَالُ زَيْدٍ ؟** أَيْنَ اسم استفہام مفعول فیہ مقدم يَسْكُنُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب خَالُ مضاف زَيْدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۶)۔هُوَ يَسْكُنُ الْبَلْدَةَ؟** هُوَ ضمیر مرفوع منفصل مبتدا۔يَسْكُنُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اَلْبَلْدَةَ مفعول فیہ

۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۷)۔**کَمْ أَخَذْتَ ؟** کَمْ اسم استفہام مفعول فیہ مقدم اَخَذْتَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں تَ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۸)۔**أَخَذْتُ نِصْفَ الرُّوْبِيَةِ :** أَخَذْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔ نِصْفَ مضاف اَلرُّوْبِيَةِ مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۹)۔**كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ؟** كَيْفَ اسم استفہام حال مقدم فَعَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب رَبُّ مضاف كَ ضمیر مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ذوالحال۔ ذوالحال اپنے حال مقدم سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۰)۔**مَتٰی تَقْرَأُ الصَّبِيَّةُ ؟** مَتٰی اسم استفہام مفعول فیہ مقدم۔ تَقْرَأُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مؤنث غائب اَلصَّبِيَّةُ فاعل۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۱)۔**مَا اَكْتُبُ ؟** مَا اسم استفہام مفعول بہ مقدم۔ اَكْتُبُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۲)۔**أُكْتُبْ دَرْسَكَ :** أُكْتُبْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں أَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ دَرْسَ مضاف كَ ضمیر مضاف الیہ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا

(۱۳)۔**مَا اسْمُكَ؟** مَا اسم استفہام مبتدا۔ اِسْمُ مضاف كَ ضمیر مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ ہوا۔

**(۱۴)۔اِسْمِيْ عَبْدُ الرَّحْمَنِ الْقَادِرِيُّ :** اِسْمُ مضاف يِ ضمیر مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔عَبْدُ مضاف اَلرَّحْمَنِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر موصوف ۔اَلْقَادِرِيُّ اسم منسوب اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ نائب فاعل ۔اسم منسوب اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت ۔موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۵)۔اِسْمُ عَمِّ خَالِدٍ اَبُوْ بَكْرٍ** :اِسْمُ مضاف عَمِّ مضاف الیہ مضاف ۔خَالِدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا اِسْمُ مضاف کا اِسْمُ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔اَبُو مضاف بَكْرٍ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۶)۔هَلْ رَأَيْتَ اَبَا بَكْرٍ ؟** هَلْ حرف استفهام رَأَيْتَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں تَ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔اَبَا مضاف بَكْرٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۱۷)۔مَا رَأَيْتُهُ:** مَا رَأَيْتُ فعل ماضی منفی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ہٗ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی |
| --- | --- |
| ہاتھی کوکس نے مار ڈالا؟ | مَنْ قَتَلَ فِيْلًا ؟ |
| زید نے کیا پڑھا؟ | مَا قَرَأَ زَيْدٌ ؟ |
| کیا زید نے پڑھا؟ | هَلْ قَرَأَ زَيْدٌ ؟ |

| | |
|---|---|
| لوگوں نے ابوبکر کو کب مارا؟ | مَتیٰ ضَرَبَ النَّاسُ اَبَا بَکْرٍ ؟ |
| خالد کیسے پڑھے گا؟ | کَیْفَ یَقْرَأُ خَالِدٌ؟ |
| تو نے یہ روپیہ کہاں پایا؟ | أَیْنَ وَجَدتَّ هٰذِهِ الرُّوْبِیَۃَ ؟ |
| میں کس سے مانگوں گا؟ | مَنْ أَسْئَلُ ؟ |
| تم کیا کھاؤ گے ؟ | مَا تَأکُلُ ؟ |
| مدرسے کے لڑکے کب پڑھیں گے ؟ | مَتیٰ یَقْرَأُ وِلْدَانُ الْمَدْرَسَۃِ؟ |
| زید کے ماموں کا نام کیا ہے ؟ | مَا اِسْمُ خَالِ زَیْدٍ؟ |
| اس بچے نے کتنا پڑھا؟ | کَمْ قَرَأَ هٰذَا الصَّبِيُّ؟ |
| میں نے آدھی کتاب پڑھی | قَرَأْتُ نِصْفَ الْکِتَابِ |

## سبق (۲۳)

## حال، ذوالحال

**حال:** وہ اسم ہے جو فاعل یا مفعول بہ کی حالت بیان کرے۔

**ذوالحال:** وہ فاعل یا مفعول بہ ہے جس کی حالت بیان کی گئی ہو جیسے ذَهَبَ زَیْدٌ رَاکِبًا یعنی زید سوار ہو کر آیا، اس مثال میں زَیْدٌ فاعل اور ذوالحال ہے، رَاکِبًا حال ہے۔ اور جیسے ضَرَبْتُ زَیْدًا مَشْدُوْدًا، میں نے زید کو باندھ کر مارا، اس مثال میں زَیْدًا مفعول بہ اور ذوالحال اور مَشْدُوْدًا اس کا حال ہے۔

**حل لغات:** نَاظِرًا: دیکھ کر۔ ضَاحِکًا ہنستا ہوا۔ جَاهِرًا زور سے۔ قَدِمَ آیا۔ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب (سمع)۔ شَاهِدًا حاضر و ناظر (مفاعلت)۔ سَالِمًا بخیریت۔

## ترجمہ:

(۱).قَدِمَ زَ یْدٌ ضَاحِكًا . زید ہنستا ہوا آیا۔

(۲).يَقْرَأُ خَالِدٌ جَاهِرًا . خالد زور سے پڑھتا ہے۔

(۳).كَتَبَ الرَّجُلَانِ جَالِسَيْنِ . دو مردوں نے بیٹھ کر لکھا۔

(٤).ضَرَبَ زَ يْدٌ أَخَاهُ مَشْدُوْدًا . زید نے اپنے بھائی کو باندھ کر مارا۔

(٥).اَلطَّلَبَةُ ذَهَبُوا رَاكِبِيْنَ . طلبہ سوار ہو کر گئے۔

(٦).وَجَدتُ خَالِدًا وَهُوَ يَكْتُبُ . میں نے خالد کو لکھتے ہوئے پایا۔

(٧).أَرْسَلَ اللهُ نَبِيَّنَا شَاهِدًا . اللہ نے ہمارے نبی کو حاضر بنا کر بھیجا۔

(٨).جَلَسَ الْمُلْحِدُ سَاكِتًا . بے دین چپ ہو کر بیٹھا۔

(٩).رَجَعَ السُّنِّيُّ سَالِمًا . سنی بخیریت لوٹا۔

(١٠).أَخْطُبُ بَعْدَ الأَكْلِ . میں کھا کر تقریر کروں گا۔

(١١).رَأَيْتُ عَمّتِي حَزِ يْنَةً . میں نے اپنی پھوپھی کو غمگین دیکھا۔

(١٢).جَلَسْنَا مُتَأَدِّبِيْنَ عِنْدَ أُسْتَاذِنَا . ہم اپنے استاذ کے پاس ادب سے بیٹھے۔

(١٣).قَرَأْتُ نَاظِرًا . میں نے دیکھ کر پڑھا۔

## ترکیب

**(۱)۔قَدِمَ زَ يْدٌ ضَاحِكًا:** قَدِمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَ يْدٌ ذوالحال۔ضَاحِكًا اسم فاعل اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل۔فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔يَقْرَأُ خَالِدٌ جَاهِرًا:** يَقْرَأُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب خَالِدٌ ذوالحال جَاهِرًا اسم فاعل اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل۔فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔كَتَبَ الرَّجُلَانِ جَالِسَيْنِ:** كَتَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَلرَّجُلَانِ ذوالحال۔جَالِسَيْنِ اسم فاعل اس میں هُمَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل

۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل۔فعل اپنے فاعل سے مل کرجملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**(۴)۔ضَرَبَ زَیْدٌ اَخَاہُ مَشْدُوْدًا:** ضَرَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَیْدٌ فاعل۔اَخَا مضاف ہٗ ضمیر مضاف الیہ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ذوالحال۔مَشْدُوْدًا اسم مفعول اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل۔اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کرجملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**(۵)۔اَلطَّلَبَۃُ ذَھَبُوارَاکِبِیْنَ :** اَلطَّلَبَۃُ مبتدا ۔ذَھَبُوا فعل ماضی معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز ذوالحال ۔رَاکِبِیْنَ اسم فاعل اس میں ھُم کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل۔فعل اپنے فاعل سے مل کرجملہ فعلیہ خبر یہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کرجملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(٦)۔وَجَدْتُّ خَالِدًا وَھُوَ یَکْتُبُ:** وَجَدْتُّ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔خَالِدًا ذوالحال واؤ حالیہ ھُوَ ضمیر مرفوع منفصل مبتدا۔یَکْتُبُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔فعل اپنے فاعل سے مل کرجملہ فعلیہ خبر یہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کرجملہ اسمیہ خبر یہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کرجملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**(۷)۔اَرْسَلَ اللّٰہُ نَبِیَّنَا شَاھِدًا:** اَرْسَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَللّٰہُ کلمہ جلالت فاعل۔نَبِیَّ مضاف نَا ضمیر مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ذوالحال ۔شَاھِدًا اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کرجملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**(۸)۔جَلَسَ الْمُلْحِدُ سَاکِتًا:** جَلَسَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَلْمُلْحِدُ ذوالحال سَاکِتًا اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم

فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل ۔فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۹)۔رَجَعَ السُّنِّيُ سَالِمًا:** رَجَعَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَلسُّنِّيُ ذوالحال۔سَالِمًا اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل۔فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۰)۔اَخْطُبُ بَعْدَ الأَكْلِ:** اَخْطُبُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔بَعْدَ مضاف اَلأَكْلِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ۔

**(۱۱)۔رَأَيْتُ عَمَّتِيْ حَزِيْنَةً:** رَأَيْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔عَمَّةَ مضاف يَ ضمیر متکلّم مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ذوالحال۔حَزِيْنَةً صفت مشبہ اس میں هِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۲)۔جَلَسْنَا مُتَأَدِّبِيْنَ عِنْدَ اُسْتَاذِنَا:** جَلَسْنَا فعل ماضی معروف صیغہ جمع متکلّم اس میں نَا ضمیر بارز ذوالحال۔مُتَأَدِّبِيْنَ اسم فاعل اس میں نَحْنُ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل۔عِنْدَ مضاف اُسْتَاذِ مضاف الیہ مضاف۔نَا ضمیر مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا عِنْدَ مضاف کا۔عِنْدَ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۳)۔قَرَأتُ نَاظِرًا:** قَرَأتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع ذوالحال۔نَاظِرًا اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال۔ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل ۔فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی |
|---|---|
| ہم نے تمہیں حاضر بنا کر بھیجا | اَرْسَلْنٰكَ حَاضِرًا |
| زید کے لڑکے ہنستے ہوئے آئے | قَدِمَ وِلْدَانُ زَيْدٍ ضَاحِكِيْنَ |
| طلبہ نے دیکھ کر پڑھا | قَرَأَ الطُّلَّابُ نَاظِرِيْنَ |
| دو طالب علموں نے زور سے پڑھا | قَرَأَ الْمُتَعَلِّمَانِ جَاهِرَيْنِ |
| زید نے بکر کو پڑھتے ہوئے پایا | وَجَدَ زَيْدٌ بَكْرًا وَهُوَ يَقْرَأُ |
| خالد کا باپ بخیریت لوٹا | رَجَعَ اَبُوْ خَالِدٍ سَالِمًا |
| لوگوں نے مجھ کو باندھ کر مارا | ضَرَبَ النَّاسُ اِيَّايَ مَشْدُوْدًا |
| زید بیٹھ کر پڑھے گا | يَقْرَأُ زَيْدٌ جَالِسًا |
| لڑکے کھا کر پڑھیں گے | يَقْرَأُ الْوِلْدَانُ بَعْدَ الْأَكْلِ |
| زید کی بیوی غمگین ہو کر بیٹھی | جَلَسَتْ زَوْجَةُ زَيْدٍ حَزِيْنَةً |

## سبق (۲۴)۔

## تمییز

**تمیز:** وہ اسم ہے جو پوشیدگی دور کرے۔

**ممیز:** وہ اسم ہے جس میں ابہام اور پوشیدگی ہو جیسے: زَيْدٌ أَحْسَنُ وَجْهًا . اس مثال میں أَحْسَنُ ممیز اور وَجْهًا اس کی تمیز ہے۔

**حل لغات:** اَلسِّنُّ عمر۔ اَكْثَرُ زیادہ۔ عَقِيدَةً عقیدہ۔ نَفْسًا: طبیعت۔ اَسْبَقُ: آگے۔ اَلتَّصَلُّبُ سخت ہونا، ٹھوس ہونا، پختہ ہونا۔ (مصدر، تفعل)۔

### ترجمہ:

| | |
|---|---|
| (۱) .زَيْدٌ أَكْبَرُ سِنًّا . | زید عمر میں بڑا ہے۔ |
| (۲) .أَنَا أَكْثَرُ مَالًا . | میں زیادہ مال والا ہوں۔ |

(٣).هٰذَا الرَّجُلُ أَطْيَبُ نَفْسًا . یہ مرد پاکیزہ طبیعت والا ہے۔

(٤).اَلسُّنِّيُّ مُتَصَلِّبٌ اِعْتِقَادًا . سنی عقیدہ میں پختہ ہے۔

(٥).أَخُو بَكْرٍ صَغِيْرٌ سِنًّا . بکر کا بھائی عمر میں چھوٹا ہے۔

(٦).رَأَيْتُ عِشْرِيْنَ قَلَمًا . میں نے بیس قلم دیکھے۔

(٧).هُوَ كَامِلٌ إِيْمَانًا . وہ ایمان میں کامل ہے۔

(٨).نَحْنُ أَهْلُ السُّنَّةِ عَقِيْدَةً . ہم عقیدہ میں اہلِ سنت ہیں۔

(٩).زَيْدٌ أَفْضَلُ عِلْمًا . زید علم میں افضل ہے۔

(١٠).هٰذَا الْوَلَدُ أَسْبَقُ قِرَائَةً . یہ لڑکا پڑھنے میں آگے ہے۔

## ترکیب

**(۱)۔زَیْدٌ اَکْبَرُ سِنًّا:** زَیْدٌ مبتدا۔ اَکْبَرُ اسم تفضیل صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔سِنًّا تمیز نسبت۔اسم تفضیل اپنے فاعل اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔أَنَا أَکْثَرُ مَالًا:** أَنَا ضمیر مرفوع منفصل مبتدا۔اَکْثَرُ اسم تفضیل صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔مَالًا تمیز نسبت۔اسم تفضیل اپنے فاعل اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔ھٰذَا الرَّجُلُ اَطْیَبُ نَفْسًا:** ھٰذَا اسم اشارہ۔ اَلرَّجُلُ مشار الیہ۔اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا۔اَطْیَبُ اسم تفضیل صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔نَفْسًا تمیز نسبت۔اسم تفضیل اپنے فاعل اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔اَلسُّنِّیُّ مُتَصَلِّبٌ اعْتِقَادًا:** اَلسُّنِّیُّ مبتدا۔مُتَصَلِّبٌ۔ اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اِعْتِقَادًا تمیز نسبت۔اسم فاعل اپنے فاعل اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔اَخُو بَکْرٍ صَغِیْرٌ سِنًّا:** اَخُو مضاف بَکْرٍ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا۔صَغِیْرٌ صفت مشبہ اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل

۔سِنًّا تمیز نسبت ۔صفت مشبہ اپنے فاعل اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر ۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٦)۔رَأَیْتُ عِشْرِیْنَ قَلَمًا:** رَأَیْتُ فعلِ ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔عِشْرِیْنَ ممیّز قَلَمًا تمیز۔ممیّز اپنی تمیز سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(٧)۔ھُوَ کَامِلٌ اِیْمَانًا:** ھُوَ ضمیر مرفوع منفصل مبتدا۔کَامِلٌ اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اِیْمَانًا تمیز نسبت ۔اسم فاعل اپنے فاعل اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٨)۔نَحْنُ اَھْلُ السُّنَّۃِ عَقِیْدَۃً:** نَحْنُ ضمیر مرفوع منفصل مبتدا۔ اَھْلُ مضاف ۔اَلسُّنَّۃِ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر ممیّز عَقِیْدَۃً تمیز نسبت ۔ممیّز اپنی تمیز نسبت سے مل کر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٩)۔زَیْدٌ اَفْضَلُ عِلْمًا:** زَیْدٌ مبتدا۔اَفْضَلُ اسم تفضیل صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔عِلْمًا تمیز نسبت ۔اسم تفضیل اپنے فاعل اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(١٠)۔ھٰذَا الْوَلَدُ اَسْبَقُ قِرَاءَۃً:** ھٰذَا اسم اشارہ۔اَلْوَلَدُ مشار الیہ۔اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر مبتدا۔اَسْبَقُ اسم تفضیل صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔قِرَاءَۃً تمیز نسبت ۔اسم تفضیل اپنے فاعل اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی |
|---|---|
| زید پاکیزہ طبیعت والا ہے | زَیْدٌ اَطْیَبُ نَفْسًا |
| ابوبکر زیادہ روپے والا ہے | اَبُوْ بَکْرٍ اَکْثَرُ رُوْبِیَۃً |
| خالد کا بچہ عقیدے میں پختہ ہے | عَمُّ خَالِدٍ مُتَصَلِّبٌ اِعْتِقَادًا |

| | |
|---|---|
| میں عمر میں چھوٹا ہوں | أَنَا صَغِيْرٌ سِنًّا |
| خالد کا باپ لکھنے میں آگے ہے | اَبُوْ خَالِدٍ اَسْبَقُ كِتَابَةً |
| نیا موٹر میں لے جاؤں گا | أُذْهِبُ السَّيَّارَةَ الْجَدِيْدَةَ |
| میں گائے کا دودھ نہیں پیوں گا | لَا اَشْرَبُ لَبَنَ الْبَقَرَةِ |
| مسجد کا ستون لمبا ہے | عِمَادُ الْمَسْجِدِ طَوِيْلٌ |
| زید کا باپ خالد کا بھائی ہے | اَبُوْ زَيْدٍ اَخُوْ خَالِدٍ |
| میں نے تیرے ماموں کو لکھتے ہوئے دیکھا | رَأَيْتُ خَالَكَ وَهُوَ يَكْتُبُ |
| زید نے تمھاری پھوپھی کو کھاتے ہوئے پایا | وَجَدَ زَيْدٌ عَمَّتَكَ وَهِيَ تَأْكُلُ |
| بکر کا چچا تیرا باپ ہے | عَمُّ بَكْرٍ اَبُوْكَ؟ |
| نماز کی کنجی کیا ہے؟ | مَا مِفْتَاحُ الصَّلٰوةِ ؟ |
| تیرا لڑکا کون ہے؟ | مَنْ وَلَدُكَ ؟ |
| ہوشیار لڑکا قرآن پڑھتا ہے | اَلْوَلَدُ النَّبِيْهُ يَقْرَأُ الْقُرْآنَ |
| میری ماں قرآن دیکھ کر پڑھتی ہے | اُمِّيْ تَقْرَأُ الْقُرْآنَ نَاظِرَةً |

## سبق (۲۵)

## منادیٰ

**منادیٰ:** وہ اسم ہے جس پر حرف ندا داخل ہو جیسے یَا رَجُلُ یعنی اے آدمی، اس مثال میں رَجُلُ منادی ہے۔

**نداء:** وہ حرف ہے جس کو پکارنے کے لیے وضع کیا گیا ہو جیسے یَا۔

**حل لغات:** اُرْزُقْ: تو عطا کر۔ فعل امر واحد مذکر حاضر (ن)۔ اُنْظُرْ: تو دیکھ فعل امر واحد مذکر حاضر (ن)۔ اَلتَّثْبِيْتُ: ثابت رکھنا۔ (مصدر، تفعیل)۔ اَلاَقْدَامُ پیروں ۔واحد قَدَمٌ۔

## ترجمہ

| | |
|---|---|
| (۱) یَا اَللّٰهُ | اے اللہ! |
| (۲) اُنْصُرِ الْمُسْلِمِيْنَ . | تو مسلمانوں کی مدد فرما۔ |

| | |
|---|---|
| (٣).یَا زَیْدُ ! | اے زید! |
| (٤).لَا تَظْلِمْ أَخَاكَ . | تو اپنے بھائی پر ظلم مت کر۔ |
| (٥).اَللّٰھُمَّ | اے اللہ! |
| (٦). اُرْزُقْنَا الْجَنَّةَ . | تو ہمیں جنت عطا کر۔ |
| (٧).یَا رَسُوْلَ اللهِ | اے اللہ کے رسول! |
| (٨). اُنْظُرْ حَالَنَا . | آپ ہمارے حال پر نظر فرمائیے |
| (٩).یَا رَبَّنَا | اے ہمارے رب! |
| (١٠). ثَبِّتْ أَقْدَامَنَا . | ہمارے پیروں کو ثابت رکھ |
| (١١).یَارَبَّ الْعَالَمِیْنَ . | اے سارے جہان کے پروردگار! |
| (١٢).أَصْلِحِ الْمُسْلِمِیْنَ . | مسلمانوں کی اصلاح فرما۔ |
| (١٣).اِشْفَعْ | شفاعت کیجیے |
| (١٤). یَا نَبِیَّ اللهِ . | اے اللہ کے نبی! |
| (١٥).یَا رَجُلُ ! | اے شخص! |
| (١٦).لَا تَقْتُلْ زَیْدًا . | تو زید کو مت قتل کر۔ |
| (١٧).یَا رَبِّيْ | اے میرے رب! |
| (١٨).تَقَبَّلْ دُعَائِيْ. | میری دعا قبول فرما |
| (١٩).یَا عَبْدَ الرَّسُوْلِ | اے عبدالرسول! |
| (٢٠). تَعَلَّمِ اللُّغَةَ الْعَرَبِیَّةَ. | تو عربی زبان سیکھ۔ |

## ترکیب

**(۱)۔یَا اَللّٰہُ :** یَا حرف ندا قائِم مقام اَدْعُو فعل کا، اَدْعُو فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اَللّٰہُ اسم جلالت منادی مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۲)۔اُنْصُرِ الْمُسْلِمِیْنَ :** اُنْصُرْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں أَنْتَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل۔اَلْمُسْلِمِیْنَ اسم فاعل اس میں ھُمْ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ

فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر مفعول بہ ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۳)۔یَا زَیْدُ** : یَا حرف ندا قائم مقام اَدْعُو فعل کا۔اَدْعُو فعل مضارع اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔زَیْدُ منادی مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۴)۔لَا تَظْلِمْ أَخَاكَ** : لَا تَظْلِمْ: فعل نہی حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اَخَا مضاف كَ ضمیر مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا ۔

**(۵)۔اَللّٰھُمَّ** :اَللّٰہُ اسم جلالت منادی محلًا مفعول بہ مقدم ،مَ حرف ندا یا کے عوض قائم مقام اَدْعُو فعل مضارع محذوف کا۔اَدْعُو فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۶)۔اُرْزُقْنَا الْجَنَّةَ** :اُرْزُقْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔نَا ضمیر مفعول بہ۔اَلْجَنَّةَ مفعول فیہ ۔فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۷)۔یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ**: یَا حرف ندا قائم مقام اَدْعُو فعل کا ۔اَدْعُو فعل مضارع اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔رَسُوْلَ مضاف اَللّٰہِ اسم جلالت مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منادی مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۸)۔اُنْظُرْ حَالَنَا**: اُنْظُرْ فعل امر حاضر صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل ۔حَالَ مضاف نَا ضمیر مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۹)۔یَا رَبَّنَا** : یَا حرف ندا قائم مقام اَدْعُو فعل کا ۔اَدْعُو فعل مضارع صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔رَبَّ مضاف نَا ضمیر مضاف الیہ ۔مضاف

اپنے مضاف الیہ سے مل کر منادی مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۰)۔ثَبِّتْ اَقْدَامَنَا: ثَبِّتْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اَقْدَامَ مضاف ۔نَا ضمیر مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا

(۱۱)۔یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ : یَا حرف ندا قائم مقام اَدْعُو فعل کا۔ اَدْعُو فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔ رَبَّ مضاف اَلْعَالَمِیْنَ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منادی مفعول بہ ۔ فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۲)۔اَصْلِحِ الْمُسْلِمِیْنَ :اَصْلِحْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں أَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اَلْمُسْلِمِیْنَ اسم فاعل اس میں هُمْ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۳)۔اِشْفَعْ :اِشْفَعْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۴)۔یَا نَبِیَّ اللهِ: یَا حرف ندا قائم مقام اَدْعُو فعل کا۔اَدْعُو فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔نَبِیَّ مضاف اللهِ اسم جلالت مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منادی مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۵)۔یَا رَجُلُ: یَا حرف ندا قائم مقام اَدْعُو فعل کا۔اَدْعُو فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔رَجُلُ منادی مفعول بہ ۔ فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۶)۔لَا تَقْتُلْ زَیْدًا: لَا تَقْتُلْ فعل نہی حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔زَیْدًا منادی مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۷)۔**یَا رَبِّیْ**: یَا حَرف ندا قائم مقام اَدْعُو فعل کا۔اَدْعُو فعل مضارع صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔رَبَّ مضاف۔یَ ضمیر متکلّم مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۸)۔**تَقَبَّلْ دُعَائِیِ**: تَقَبَّلْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں أَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔دُعَا مضاف۔يَ ضمیر متکلّم مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۱۹)۔**یَا عَبْدَ الرَّسُوْلِ**: یَا حرف ندا قائم مقام اَدْعُو فعل کا۔ اَدْعُو فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔عَبْدَ مضاف اَلرَّسُوْلِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر منادی مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۲۰)۔**تَعَلَّمِ اللُّغَةَ الْعَرَبِيَّةَ**: تَعَلَّمْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اَللُّغَةَ موصوف اَلْعَرَبِيَّةَ صفت۔موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

## مشق

### عربی میں ترجمہ کریں

| اردو | عربی |
|---|---|
| اے اللہ! تو ہمیں علم نصیب کر | اَللّٰھُمَّ اُرْزُقْنَا الْعِلْمَ |
| اے خالد! تو ایک خط لکھ | یَا خَالِدُ! اُكْتُبْ كِتَابًا |
| اے شخص! زور سے قرآن پڑھ | یَا رَجُلُ! اِقْرَءِ الْقُرْآنَ جَاهِرًا |
| اے عبداللہ! اپنے بھائی کی تعظیم کرو | یا عَبْدَ اللهِ! اَكْرِمْ اَخَاكَ |

| | |
|---|---|
| اے عبدالرسول! تم زید کا کپڑا دھو | يَا عَبْدَ الرَّسُوْلِ! اِغْسِلْ ثَوْبَ زَيْدٍ |
| میں اردو زبان سیکھتا ہوں | اَتَعَلَّمُ اللُّغَةَ الْعَرَبِيَّةَ |
| اے میرے رب! میں تجھ سے جنت مانگتا ہوں | يَا رَبِّيْ! اَسْئَلُكَ الْجَنَّةَ |

## سبق (۲۶)

## حروف مشبہ بہ فعل

**حرف مشبہ**: وہ حرف ہے جو جملہ اسمیہ پر داخل ہوکر مبتدا کو منصوب اور خبر کو مرفوع کرے۔ جیسے: إِنَّ وغیرہ۔

**حل لغات**: إِنَّ أَنَّ بے شک۔ واقعی۔ کَأَنَّ گویا کہ۔ لَيْتَ کاشکہ۔ لٰكِنَّ لیکن۔ لَعَلَّ شاید کہ۔ اَلْقُعُوْدُ کھڑے سے بیٹھنا (ن، مصدر)۔

**ترجمہ**:

(۱) إِنَّ اللهَ عَلِيْمٌ. — بے شک اللہ جانتا ہے۔

(۲) إِنَّ اللهَ عَالِمُ الْغَيْبِ. — بے شک اللہ غیب کا جاننے والا ہے۔

(۳) إِنَّ اللهَ عَلَّمَ النَّبِيَّ الْغَيْبَ. ...................................... — بے شک اللہ نے نبی کو غیب (کا علم) سکھایا ہے۔

(٤) إِنَّ الْغَيْبَ مَعْلُوْمُ النَّبِيِّ. ...................................... — بے شک غیب (کا علم) نبی کو معلوم ہے۔

(۵) اِعْلَمْ أَنَّ زَيْدًا حَنَفِيٌّ. — تم جان لو کہ زید حنفی ہے۔

(٦) كَأَنَّ عَمْرًوا عَالِمٌ. — عمرو گویا کہ عالم ہے۔

(۷) إِنِّيْ سُنِّيٌّ. — بے شک میں سنی ہوں۔

(۸) إِنَّنِيْ أَقْرَأُ الْقُرْآنَ. — بے شک میں قرآن پڑھتا ہوں۔

(۹) إِنَّا أَصْحَابُ الْمَالِ. — بے شک ہم مالدار ہیں۔

(۱۰) إِنَّنَا مُسْلِمُوْنَ. — بے شک ہم مسلمان ہیں۔

(۱۱).لَیْتَ بَکْرًا نَبِیْہٌ . کاش کہ بکر ہوشیار رہتا۔

(۱۲).إِنَّ بَکْرًا لَمْ یَقْدَمْ . بے شک بکر نہیں آیا

(۱۳).لٰکِنَّ صَدِیْقَہٗ حَاضِرٌ . لیکن اس کا دوست حاضر ہے۔

(۱٤).لَعَلَّ عَمْرًوا یَقْرَأُ . شاید عمرو پڑھتا ہے۔

(۱٥).إِنَّہٗ جَالِسٌ . بے شک وہ بیٹھا ہے۔

(۱٦).إِنَّكِ قَاعِدَۃٌ . واقعی تو بیٹھی ہے۔

(۱۷).إِنَّ المُنَافِقِیْنَ کَاذِبُوْنَ . منافقین ضرور جھوٹے ہیں۔

(۱۸).إِنَّ ھٰذِہٖ بِنْتُ خَالِدٍ . بے شک یہ خالد کی بیٹی ہے۔

(۱۹).أَشْھَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللہِ (صَلیَّ اللہُ تَعَالیٰ عَلَیْہِ وَعَلیٰ آلِہٖ وَسَلَّمَ .) میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد اللہ کے رسول ہیں (اللہ کا ان پر اور ان کی آل پر درود وسلام ہو)۔

(۲۰).سَمِعْتُ أَنَّکُمْ قَتَلْتُمُ الْفِیْلَ . میں نے سنا ہے کہ تم لوگوں نے ہاتھی کو مار ڈالا ہے۔

............................................

(۲۱).إِنَّ أَبَابَکْرٍ عَلِیْلٌ . واقعی ابو بکر بیمار ہے۔

(۲۲).إِنَّ الْحَسَنَاتِ یُذْھِبْنَ السَّیِّآتِ . بے شک نیکیاں برائیوں کو لے جاتی ہیں۔

## ترکیب

**(۱)۔إِنَّ اللہَ عَلِیْمٌ:** إِنَّ حرف مشبہ بالفعل اَللہَ اسم جلالت اس کا اسم ۔عَلِیْمٌ صفت مشبہ اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔إِنَّ حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔إِنَّ اللہَ عَالِمُ الْغَیْبِ:** إِنَّ حرف مشبہ بالفعل ۔اَللہَ اسم جلالت اس کا اسم ۔عَالِمُ اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اَلْغَیْبِ مضاف الیہ ۔اسم فاعل

اپنے فاعل اور مضاف الیہ سے مل کر خبر۔ إِنَّ حرف مشبہ بفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۳)۔إِنَّ اللهَ عَلَّمَ النَّبِيَّ الْغَيْبَ: إِنَّ حرف مشبہ بالفعل اللهَ اسم جلالت اس کا اسم عَلَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل اَلنَّبِيَّ مفعول بہ اول اَلْغَيْبَ مفعول بہ ثانی۔ فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ إِنَّ حرف مشبہ بفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۴)۔إِنَّ الْغَيْبَ مَعْلُوْمُ النَّبِيِّ: إِنَّ حرف مشبہ بالفعل۔ اَلْغَيْبَ اس کا اسم ۔مَعلُوْمُ اسم مفعول مضاف ۔اَلنَبِيِّ نائب فاعل مضاف الیہ۔ اسم مفعول مضاف اپنے نائب فاعل مضاف الیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ إِنَّ حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۵)۔اِعْلَمْ أَنَّ زَيْدًا حَنَفِيٌّ: اِعْلَمْ فعل امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں اَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ أَنَّ حرف مشبہ بالفعل موصول حرفی۔ زَيْدًا اس کا اسم ۔حَنَفِيٌّ اسم منسوب صیغہ واحد مذکر اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل ۔اسم منسوب اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ اِنَّ کا اسم اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر صلہ۔ موصول حرفی اپنے صلہ سے مل کر بتاویل مفرد ہوکر مفعول بہ ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

(۶)۔كَأَنَّ عَمْرًوا عَالِمٌ: كَأَنَّ حرف مشبہ بفعل عَمْرًوا اس کا اسم عَالِمٌ اسم فاعل اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ كَأَنَ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۷)۔إِنِّي سُنِّيٌّ: إِنَّ حرف مشبہ بہ فعل يَ ضمیر متکلّم اس کا اسم سُنِّيٌّ ۔اسم منسوب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل۔ اسم منسوب اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ إِنَّ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(۸)۔إِنَّنِيْ اَقْرَأُ الْقُرْآنَ: إِنَّ حرف مشبہ بہ فعل نَ وقایہ کی يَ ضمیر متکلّم اس کا اسم اَقْرَأُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل

۔اَلْقُرْآنَ مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر خبر۔اِنَّ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۹)۔اِنَّا اَصْحَابُ الْمَالِ:** اِنَّ حرف مشبہ بہ فعل نَا ضمیر منصوب متّصل اس کا اسم ۔اَصْحَابُ مضاف اَلْمَالِ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔اِنَّ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۰)۔اِنَّنَا مُسْلِمُوْنَ:** اِنَّ حرف مشبہ بہ فعل نَا ضمیر منصوب متّصل اس کا اسم ۔اَلمُسْلِمُوْنَ اسم فاعل صیغہ جمع مذکر اس میں نَحْنُ کی ضمیر پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۱)۔لَيْتَ بَكْرًا نَبِيْهٌ:** لَيْتَ حرف مشبہ بہ فعل ۔بَكْرًا اس کا اسم ۔ نَبِيْهٌ صفت مشبہ اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔لَيْتَ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ ہوا۔

**(۱۲)۔اِنَّ بَكْرًا لَمْ يَقْدَمْ:** اِنَّ حرف مشبہ بفعل بَكْرًا اس کا اسم ۔ لَمْ يَقْدَمْ فعل نفی جحد بلم صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔اِنَّ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

**(۱۳)۔لٰكِنَّ صَدِيْقَهٗ حَاضِرٌ:** لٰكِنَّ حرف مشبہ بہ فعل صَدِيْقَ مضاف ہٗ ضمیر مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر اس کا اسم۔حَاضِرٌ اسم فاعل اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔لٰكِنَّ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۴)۔لَعَلَّ عَمْرًو يَقْرَأُ:** لَعَلَّ حرف مشبہ بہ فعل عَمْرًوا اس کا اسم۔يَقْرَأُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔لَعَلَّ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ ہوا۔

**(۱۵)۔إِنَّهٗ جَالِسٌ:** إِنَّ حرف مشبہ بہ فعل ۔ہٗ ضمیر منصوب متّصل اس کا اسم ۔ جَالِسٌ اسم فاعل صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔إِنَّ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۶)۔إِنَّكِ قَاعِدَةٌ:** إِنَّ حرف مشبہ بہ فعل كِ ضمیر اس کا اسم قَاعِدَۃٌ اسم فاعل صیغہ واحد مؤنث اس میں اَنْتِ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔إِنَّ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۷)۔إِنَّ الْمُنَافِقِيْنَ كَاذِبُوْنَ:** إِنَّ حرف مشبہ بہ فعل اَلمُنَافِقِیْنَ اس کا اسم ۔کَاذِبُوْنَ اسم فاعل صیغہ جمع مذکر اس میں ھُمْ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔إِنَّ حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۸)۔إِنَّ هٰذِهٖ بِنْتُ خَالِدٍ:** إِنَّ حرف مشبہ بالفعل ۔ھٰذِہٖ اسم اشارہ اس کا اسم ۔بِنْتُ مضاف خَالِدٍ مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔ حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

**(۱۹)۔اَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللهِ:** اَشْھَدُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔أَنَّ حرف مشبہ بالفعل موصول حرفی ۔مُحَمَّدًا اس کا اسم ۔رَسُوْلُ مضاف ۔اللہ کلمہ جلالت مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔إِنَّ کا اسم اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوکر صلہ۔ موصول حرفی اپنے صلہ سے مل کر بتاویل مفرد ہوکر مفعول بہ۔اَشْھَدُ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**نوٹ: صَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَلَّمَ:** اس جملہ کی ترکیب سبق(۶)جملہ نمبر(۱۲)میں کردی گئی ہے وہاں سے دیکھ لیں۔

**(۲۰)۔سَمِعْتُ أَنَّكُمْ قَتَلْتُمُ الْفِيْلَ:** سَمِعْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم ۔اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔أَنَّ حرف مشبہ بالفعل موصول حرفی ۔کُمْ ضمیر اس کا اسم ۔قَتَلْتُمْ فعل ماضی معروف صیغہ جمع مذکر حاضر اس میں تُمْ ضمیر مرفوع بارز فاعل ۔اَلْفِیْلَ مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوکر خبر۔أَنَّ کا

اسم اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر صلہ۔ موصول حرفی اپنے صلہ سے مل کر بتاویل مفرد مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۲۱)۔إِنَّ أَبَا بَكْرٍ عَلِيْلٌ:** إِنَّ حرف مشبہ بالفعل أَبَا مضاف بَكْرٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر اس کا اسم۔عَلِيْلٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔إِنَّ حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲۲)۔إِنَّ الْحَسَنَاتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّئَاتِ:** إِنَّ حرف مشبہ بالفعل اَلْحَسَنَاتِ اس کا اسم ۔يُذْهِبْنَ فعل مضارع معروف صیغہ جمع مؤنث غائب اس میں نون ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔اَلسَّيِّئَاتِ مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔إِنَّ حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی |
|---|---|
| بے شک اللہ یکتا ہے | إِنَّ اللهَ أَحَدٌ |
| بے شک نبی کو غیب بتایا گیا | إِنَّ النَّبِيَّ عُلِّمَ الْغَيْبَ |
| تم جان لو کہ زید نے مارا | اِعْلَمْ أَنَّ زَيْدًا ضَرَبَ |
| زید گویا کہ عقلمند ہے | كَأَنَّ زَيْدًا عَاقِلٌ |
| کاش کہ بکر مالدار ہوتا | لَيْتَ بَكْرًا صَاحِبُ الْمَالِ |
| شاید بکر جائے | لَعَلَّ بَكْرًا يَذْهَبُ |
| بے شک خالد بیوقوف ہے لیکن اس کا لڑکا ہوشیار ہے | إِنَّ خَالِدًا سَفِيْهٌ لٰكِنْ وَلَدَهٗ نَبِيْهٌ |
| میں جانتا ہوں کہ زید جھوٹا ہے | اَعْلَمُ أَنَّ زَيْدًا كَاذِبٌ |

| | |
|---|---|
| ہم گواہی دیتے ہیں کہ اللہ پروردگار ہے | نَشْهَدُ أَنَّ اللهَ رَبٌّ |
| لوگوں نے سنا کہ زید کا بھائی بیمار ہے | سَمِعَ النَّاسُ أَنَّ اَخَا زَ يْدٍ عَلِيْلٌ |
| بے شک تم دونوں مسلمان ہو | إِنَّكُمَا مُسْلِمَانِ |
| میں نے سنا کہ زید کی ماں رنجیدہ ہوکر گئی | سَمِعْتُ أَنَّ أُمَّ زَ يْدٍ ذَهَبَتْ حَزِ يْنَةً |
| بے شک گاؤں کے رہنے والے ہوشیار ہیں | إِنَّ سَاكِنِي الْقَرْ يَةِ نَبِيْهُوْنَ |
| ابوالحسن ضرور بہادر ہے | إِنَّ اَبَا الْحَسَنِ بَطَلٌ |
| واقعی تم سنی ہو | إِنَّكَ سُنِّيٌّ |

# سبق (۲۷)

## افعالِ ناقصہ

**فعلِ ناقص:** وہ فعل ہے جو جملہ اسمیہ پر داخل ہوکر مبتدا کو مرفوع اور خبر کو منصوب کرے جیسے: کَانَ وغیرہ۔

**حل لغات:** کَانَ تھا۔ صَارَ ہوگیا۔ لَيْسَ نہیں ۔غَنِيٌّ مالدار۔ مَلِكٌ بادشاہ ۔اَلْعَجُوْزُ بوڑھی۔

**ترجمہ:**

| | |
|---|---|
| (۱) .كَانَ زَ يْدٌ فَقِيْرًا . | زید فقیر تھا۔ |
| (۲) .صَارَ أَبُوْ بَكْرٍ مَلِكًا . | ابوبکر بادشاہ ہوگیا۔ |
| (۳) .لَيْسَ عَمْرٌو غَنِيًّا . | عمرو مالدار نہیں ہے۔ |
| (٤) .صَارَ هٰذَانِ الرَّجُلَانِ عَالِمَيْنِ . | یہ دونوں مرد عالم ہوگئے۔ |
| (٥) .كَانَ الْعَالِمُ يَكْتُبُ . | عالم لکھتا تھا۔ |
| (٦) .كَانَ خَالِدٌ قَرَأَ . | خالد نے پڑھا تھا۔ |
| (٧) .كَانَتْ زَوْجَةُ زَ يْدٍ ضَاحِكَةً . | زید کی بیوی ہنس رہی تھی۔ |

(٨).أَخُوزَ يْدٍ كَانَ أَكَلَ . زید کے بھائی نے کھایا تھا۔

(٩).لَيْسَ عَمْرٌو قَاتِلًا . عمرو قاتل نہیں ہے۔

(١٠).إِنَّ عَمَّةَ بَكْرٍ صَارَتْ عَجُوْزًا . بے شک بکر کی پھوپھی بوڑھی ہوگئی۔

(١١).لَيسَتْ بِنْتُ خَالِدٍ خَالَةَ زَ يْدٍ . خالد کی لڑکی زید کی خالہ نہیں ہے۔

## ترکیب

**(۱)۔** کَانَ زَ یْدٌ فَقِیْرًا : کَانَ فعل ناقص زَ یْدٌ اس کا اسم ۔فَقِیْرًا صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔فعل ناقص اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**(۲)۔صَارَ اَبُوْ بَکْرٍ مَلِکًا:** صَارَ فعل ناقص اَبُو مضاف ۔بَکْرٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر صَارَ کا اسم مَلِکًا صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔فعل ناقص اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**(۳)۔لَیْسَ عَمْرٌو غَنِیًّا:** لَیْسَ فعل ناقص عَمْرٌو اس کا اسم ۔غَنِیًّا صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔فعل ناقص اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**(۴)۔صَارَ ھٰذَانِ الرَّجُلَانِ عَالِمَیْنِ:** صَارَ فعل ناقص ھٰذَانِ اسم اشارہ اَلرَّجُلَانِ مشار الیہ ۔اسم اشارہ اپنے مشار الیہ سے مل کر اسم ۔عَالِمَیْنِ اسم فاعل صیغہ تثنیہ مذکر اس میں ھُمَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔فعل ناقص اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**(۵)۔کَانَ الْعَالِمُ یَکْتُبُ** :کَانَ فعل ناقص۔اَلْعَالِمُ اس کا اسم ۔یَکْتُبُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوکر خبر۔فعل ناقص اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

**(۶)۔کَانَ خَالِدٌ قَرَأَ :** کَانَ فعل ناقص: خَالِدٌ اس کا اسم ۔قَرَأَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔فعل ناقص اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۷)۔کَانَتْ زَوْجَۃُ زَیْدٍ ضَاحِکَۃً:** کَانَتْ فعل ناقص صیغہ واحد مؤنث غائب ۔زَوْجَۃُ مضاف ۔زَیْدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر اسم ۔ضَاحِکَۃً اسم فاعل صیغہ واحد مؤنث اس میں ھِیَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔فعل ناقص اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۸)۔اَخُوْ زَیْدٍ کَانَ اَکَلَ :** اَخُو مضاف زَیْدٍ مضاف الیہ ۔ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا ۔کَانَ فعل ناقص اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ اس کا اسم ۔اَکَلَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔کَانَ فعل ناقص اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۹)۔لَیْسَ عَمْرٌو قَاتِلًا :** لَیْسَ فعل ناقص عَمْرٌو اس کا اسم ۔قَاتِلًا اسم فاعل صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوِ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔فعل ناقص اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۰)۔اِنَّ عَمَّۃَ بَکْرٍ صَارَتْ عَجُوْزًا:** اِنَّ حرف مشبہ بہ فعل ۔ عَمَّۃَ مضاف ۔بَکْرٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر اِنَّ کا اسم ۔ صَارَتْ فعل ناقص صیغہ واحد مؤنث غائب اس میں ھِیَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ اس کا اسم ۔ عَجُوْزًا خبر۔فعل ناقص اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔حرف مشبہ بہ فعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۱)۔لَیْسَتْ بِنْتُ خَالِدٍ خَالَۃَ زَیْدٍ:** لَیْسَتْ فعل ناقص صیغہ واحد مؤنث غائب بِنْتُ مضاف ۔خَالِدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر اس کا اسم

۔خَالَتَ مضاف ۔زَیْدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔فعل ناقص اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

## مشق

### عربی بنائیں

| اردو | عربی |
|---|---|
| بکر سنی ہوگیا | صَارَ بَکْرٌ سُنِّیًّا |
| مرد بیٹھا نہیں ہے | لَیْسَ الرَّجُلُ جَالِسًا |
| ابوبکر مالدار تھا | کَانَ اَبُوْ بَکْرٍ غَنِیًّا |
| بکر نے تقریر کی تھی | کَانَ بَکْرٌ خَطَبَ |
| زید سنتا تھا | کَانَ زَیْدٌ یَسْمَعُ |
| بے شک میری خالہ زید کی ماں ہے | إِنَّ خَالَتِیْ اُمُّ زَیْدٍ |
| میری مسواک لمبی ہے | کَانَ مِسْوَاکِیْ طَوِیْلًا |
| کیا تم نے دیکھا کہ خالد جارہا تھا | أَرَأَیْتَ کَانَ خَالِدٌ یَذْھَبُ |
| میں نے عمرو کو پایا لیکن اس کو میں نے مارا نہیں | وَجَدتُّ عَمْرًوا لٰکِنَّہٗ مَا ضَرَبْتُ |

## سبق (۲۸)

### مجرورات

**مجرور:** وہ اسم ہے جس پر حرف جار داخل ہو یا جو مضاف الیہ ہو۔

**جار:** وہ حرف ہے جس کی وجہ سے اسم پر کسرہ یا فتحہ یا یاء آئے، جیسے عَلٰی زَیْدٍ اس مثال میں زَیْدٍ مجرور عَلٰی حرف جار ہے اور مثلاً إِلٰی مَکَّۃَ میں إِلٰی حرف جار اور مَکَّۃَ مجرور ہے اور جیسے عَلَی الْمُسْلِمِیْنَ، اس مثال میں اَلْمُسْلِمِیْنَ مجرور ہے۔

**حل لغات:** إِلٰی تک۔عَلٰی پر۔مِنْ سے۔فِيْ میں۔لِ لیے۔سَافَرَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس نے سفر کیا۔(مفاعلۃ)۔بِ سے۔حَتّیٰ یہاں تک کہ۔اَلْمَحطّۃُ اسٹیشن۔

## ترجمہ:

| | |
|---|---|
| (١).زَ یدٌ تَرْجَمَ الْقُرْآنَ بِالأُرْدِيَّةِ. | زید نے قرآن کا اردو میں ترجمہ کیا۔ |
| (٢).اَلطَّلَبَةُ يُتَرْجِمُوْنَ الْعَرَبِيَّةَ بِاللُّغَةِ الإِنْجِلِيْزِيَّةِ. | طلبہ عربی کا انگریزی زبان میں ترجمہ کرتے ہیں۔ |
| (٣).سَلَّمَ زَ يْدٌ عَلٰى خَالِدٍ . | زید نے خالد کو سلام کیا۔ |
| (٤).ذَهَبَ الزَّعِيْمُ إِلٰى لَنْدَن. | لیڈر لندن گیا۔ |
| (٥).اَذْهَبُ غَدًا إِلٰى بَمْبِي . | میں کل بمبئی جاؤں گا۔ |
| (٦).اَلنَّاسُ يُسَافِرُوْنَ بِالطَّيَّارَةِ . | لوگ ہوائی جہاز سے سفر کرتے ہیں۔ |
| (٧).تَذْهَبُ المَرْأَةُ إِلَى السُّوْقِ. | عورت بازار جارہی ہے۔ |
| (٨).يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللهِ . ............................ | وہ سب اللہ کے دین میں داخل ہوتے ہیں۔ |
| (٩).إِلٰى أَيْنَ ذَهَبْتَ ؟ | تم کہاں تک گئے؟ |
| (١٠).قَدِمْتُ بِالدَّرَّاجَةِ . | میں سائیکل سے آیا۔ |
| (١١).عَرَّبْتُ هٰذِهِ الْجُمْلَةَ . | میں نے اس جملہ کی عربی بنائی۔ |
| (١٢).عَبَرْتُ النَّهْرَ بِالْبَاخِرَةِ . | میں نے نہر کو اسٹیمر سے پار کیا۔ |
| (١٣).أَنَا جَالِسٌ فِي الْمَدْرَسَةِ . | میں مدرسہ میں بیٹھا ہوں۔ |
| (١٤).رَقَدَ أَبُوْزَ يْدٍ حَتّىَ الصَّبَاحِ . | زید کا باپ صبح تک سویا۔ |
| (١٥).اَلنَّاسُ ذَهَبُوا مِنَ السُّوْقِ إِلَى الْمَحَطَّةِ . | لوگ بازار سے اسٹیشن گئے۔ |
| (١٦).اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ . | تمام تعریف اللہ تعالی کے لیے ہے۔ |
| (١٧).آمَنْتُ بِاللهِ . | میں اللہ پر ایمان لایا۔ |

| | |
|---|---|
| (۱۸). اَلصَّلَاۃُ عَلیٰ رَسُوْلِ اللہِ . | درود نازل ہو اللہ کے رسول پر۔ |
| (۱۹). سَلَّمْتُ عَلیٰ أَخِيْ زَیْدٍ . | میں نے زید کے بھائی کو سلام کیا۔ |
| (۲۰). قَالَ اللہُ جَلَّ شَأْنُہٗ . | اللہ جل شانہ نے فرمایا: |
| (۲۱). لَا تَقْتُلُوا أَوْلَادَکُمْ خَشْیَۃَ إِمْلَاقٍ . | تم اپنی اولاد کو مفلسی کے ڈر سے نہ قتل کرو |
| (۲۲) نَحْنُ نَرْزُقُکُمْ وَإِیَّاھُمْ . [الانعام:۱۵۱] | ہم ہی تمہیں اور انہیں روزی دیتے ہیں۔ |

## ترکیب

**(۱)۔زَیْدٌ تَرْجَمَ الْقُرْآنَ بِالأُرْدِیَّۃِ:** زَیْدٌ مبتدا۔ تَرْجَمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ اَلْقُرْآنَ مفعول بہ۔ بَ حرف جار اَلأُرْدِیَّۃِ مجرور۔ جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔ فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۲)۔اَلطَّلَبَۃُ یُتَرْجِمُوْنَ الْعَرَبِیَّۃَ بِاللُّغَۃِ الاِنْجِلِیزِیَّۃِ:** اَلطَّلَبَۃُ مبتدا۔ یُتَرْجِمُوْنَ فعل مضارع معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔اَلْعَرَبِیَّۃَ مفعول بہ۔ بَ حرف جار۔ اَللُّغَۃِ موصوف اَلاِنْجِلِیْزِیَّۃِ صفت۔ موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور۔ جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔ فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۳)۔سَلَّمَ زَیْدٌ عَلیٰ خَالِدٍ:** سَلَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب زَیْدٌ فاعل۔ عَلیٰ حرف جار۔ خَالِدٍ مجرور۔ جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔ فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۴)۔ذَھَبَ الزَّعِیْمُ إِلیٰ لَنْدَنَ:** ذَھَبَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب ۔اَلزَّعِیْمُ فاعل ۔إِلیٰ حرف جار ۔لَنْدَنَ مجرور ۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ۔فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۵)۔اَذْهَبُ غَدًا إِلٰى بَمْبِىءْ :** اَذْهَبُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔غَدًا مفعول فیہ ۔إِلٰى حرف جار ۔بَمْبِىءَ مجرور ۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔فعل اپنے فاعل مفعول فیہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۶)۔اَلنَّاسُ يُسَافِرُوْنَ بِالطَّيَّارَةِ :** اَلنَّاسُ مبتدا۔يُسَافِرُوْنَ فعل مضارع معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واوٗ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔بَ حرف جار اَلطَّيَّارَةِ مجرور۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۷)۔تَذْهَبُ المَرْأَةُ إِلٰى السُّوْقِ:** تَذْهَبُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مؤنث غائب اَلمَرْأَةُ فاعل ۔إِلٰى حرف جار ۔اَلسُّوْقِ مجرور ۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبریہ ہوا۔

**(۸)۔يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللهِ:** يَدْخُلُوْنَ فعل مضارع معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واوٗ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔فِيْ حرف جار ۔دِيْنِ مضاف اَللهِ کلمہ جلالت مضاف الیہ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ۔فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۹)۔إِلٰى أَيْنَ ذَهَبْتَ ؟** إِلٰى حرف جار أَيْنَ اسم استفهام مجرور۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو مقدم ۔ذَهَبْتَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں تَا ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**(۱۰)۔قَدِمْتُ بِالدَّرَّاجَةِ:** قَدِمْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تَ ضمیر مرفوع بارز فاعل ۔بَ حرف جار۔اَلدَّرَّاجَةِ: مجرور۔ جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۱)۔عَرَّبْتُ هٰذِهِ الْجُمْلَةَ :** عَرَّبْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔هٰذِهِ اسم اشارہ ۔اَلْجُمْلَةَ مشار الیہ ۔اسم اشارہ اپنے مشار سے مل کر مفعول بہ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۲)۔عَبَرْتُ النَّھْرَ بِالبَاخِرَۃِ:** عَبَرْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔اَلنَّھْرَ مفعول بہ ۔بَ حرف جار اَلْبَاخِرَۃِ مجرور۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۳)۔أَنَاجَالِسٌ فِي الْمَدْرَسَۃِ:** أَنَاضمیر مرفوع منفصل مبتدا۔جَالِسٌ اسم فاعل اس میں أَنَاضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔فِيْ حرف جار۔اَلمَدْرَسَۃِ: مجرور۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۴)۔رَقَدَ اَبُوْ زَ یْدٍ حَتّٰی الصَّبَاحِ:** رَقَدَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَبُو مضاف ۔زَ یْدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل ۔حَتّٰی حرف جار۔اَلصَّبَاحِ مجرور۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۵)۔اَلنَّاسُ ذَھَبُوا مِنَ السُّوْقِ إِلَی الْمَحَطَّۃِ:** اَلنَّاسُ مبتدا۔ذَھَبُوا فعل ماضی معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر مرفوع فاعل۔ مِنْ حرف جار۔اَلسُّوْقِ مجرور۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو اول ۔إِلیٰ حرف جار ۔اَلْمَحَطَّۃِ:مجرور۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ثانی ۔فعل اپنے فاعل اور دونوں ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۶)۔اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ:** اَلْحَمْدُ مبتدا۔لِ حرف جار اَللّٰہِ اسم جلالت مجرور۔ جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثَابِتٌ اسم فاعل مقدر کا۔ثَابِتٌ اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۷)۔آمَنْتُ بِاللّٰہِ:** آمَنْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔بَ حرف جار ۔اَللّٰہِ اسم جلالت مجرور ۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۸)۔اَلصَّلٰوۃُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ:** اَلصَّلٰوۃُ مبتدا ۔عَلٰی حرف جار ۔رَسُوْلِ مضاف ۔اَللّٰہِ اسم جلالت مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور ۔جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوانَازِلَۃٌ اسم فاعل کا۔نَازِلَۃٌ اسم فاعل اس میں ھِیَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ۔اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۹)۔سَلَّمْتُ عَلٰی اَخِي زَیْدٍ:** سَلَّمْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر بارز مرفوع فاعل ۔عَلٰی حرف جار ۔اَخِيْ مضاف ۔زَیْدٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور۔ جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو۔ فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۲۰)۔قَالَ اللّٰہُ جَلَّ شَانُہٗ:** قَالَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب۔اَللّٰہُ کلمہ جلالت ذو الحال ۔جَلَّ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب شَانُ مضاف ہٗ ضمیر مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل۔ فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر حال۔ ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل۔

**(۲۱)۔لَا تَقْتُلُوا اَوْلَادَکُمْ خَشْیَۃَ اِمْلَاقٍ:** لَا تَقْتُلُوا : فعل نہی حاضر معروف صیغہ جمع مذکر حاضر۔اس میں واؤ ضمیر بارز مرفوع فاعل۔اَوْلَادَ مضاف۔کُمْ ضمیر مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ ۔خَشْیَۃَ مضاف ۔اِمْلَاقٍ مضاف الیہ ۔مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول لہ ۔فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور مفعول لہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر مقولہ اول قَالَ فعل کا۔

**(۲۲)۔نَحْنُ نَرْزُقُکُمْ وَاِیَّاھُمْ:** نَحْنُ ضمیر مرفوع منفصل مبتدا۔نَرْزُقُ فعل مضارع معروف صیغہ جمع متکلّم اس میں نَحْنُ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔کُمْ ضمیر معطوف علیہ ۔واؤ حرف عطف اِیَّاھُمْ معطوف ۔ معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مفعول بہ ۔فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مقولہ ثانی ہوا قَالَ فعل کا۔قَالَ فعل اپنے فاعل اور دونوں مقولوں سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱٤).اَلنَّاسُ قَدِمُوا مُتَبَسِّمِيْنَ.** اَلنَّاسُ مبتدا، قَدِمُوا فعل ماضی معروف صیغہ جمع مذکر غائب اس میں واؤ ضمیر بارز ذوالحال، مُتَبَسِّمِيْنَ اسم فاعل صیغہ جمع مذکر اس میں هُمْ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر حال، ذوالحال حال سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱٥).اَلْحِمْيَةُ رَأْسُ كُلِّ دَوَاءٍ.** اَلْحِمْيَةُ مبتدا، رَأْسُ مضاف كُلِّ مضاف الیہ مضاف دَوَاءٍ مضاف الیہ، كُلِّ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا رَأْسُ مضاف کا، رَأْسُ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱٦).رُوِيَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ (رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ) قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ (صَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) مَثَلُ عِلْمٍ لَا يُنْتَفَعُ بِهٖ كَمَثَلِ كَنْزٍ لَا يُنْفَقُ مِنْهُ فِيْ سَبِيْلِ اللهِ.** رُوِيَ فعل ماضی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب عَنْ حرف جار اَبِيْ هُرَيْرَةَ مرکب اضافی ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا رُوِيَ فعل مجہول کا، قَالَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، قَالَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب رَسُوْلُ اللهِ مرکب اضافی ہوکر قَالَ کا فاعل، مَثَلُ مضاف عِلْمٍ موصوف لَا يُنْتَفَعُ فعل مضارع منفی مجہول صیغہ واحد مذکر غائب بِهٖ مرکب جری ہوکر قائم مقام نائب فاعل، فعل مجہول اپنے قائم مقام نائب فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر صفت موصوف عِلْمٍ کی، موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ مَثَلُ مضاف کا، مَثَلُ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، كَ حرف جار برائے تشبیہ مَثَلِ مضاف كَنْزٍ موصوف لَا يُنْفَقُ فعل مضارع منفی مجہول مِنْهُ جار مجرور سے مل کر قائم مقام نائب فاعل، فِيْ حرف جار سَبِيْلِ اللهِ مرکب اضافی ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا لَا يُنْفَقُ فعل مجہول کا، فعل مضارع مجہول اپنے قائم مقام نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر صفت كَنْزٍ موصوف کی، كَنْزٍ موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ

مَثَلُ مضاف کا مَثَلُ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور لِ کَ حرف جار کا، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثَابِتٌ اسم فاعل محذوف کا، ثَابِتٌ اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ اس کا فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مقولہ ہوا دوسرے قَالَ کا، قَالَ فعل اپنے فاعل اور مقولہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مقولہ ہوا پہلے قَالَ کا، قَالَ فعل اپنے فاعل اور مقولہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر نائب فاعل رُوِيَ فعل مجہول کا، رُوِيَ فعل مجہول اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**رَضِيَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ.** رَضِيَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب، اَللّٰہُ کلمۂ جلالت ذوالحال، تَعَالٰی فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل رَضِيَ فعل کا۔ عَنْہُ میں عَنْ حرف جار، ہٗ ضمیر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو رَضِيَ فعل کا۔ فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ معترضہ ہوا۔

**نوٹ: صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔** اس جملہ کی ترکیب سبق (۵) جملہ نمبر (۱۱) میں کر دی گئی ہے وہاں سے دیکھ لیں۔

## مشق

### عربی میں ترجمہ کریں

| اردو | عربی |
|---|---|
| مجھے بازار جانے دو | دَعَنِيْ أَذْهَبُ إِلَى السُّوْقِ |
| کیا تم نے عربی کی اردو بنائی؟ | أَتَرْجَمْتَ الْعَرَبِيَّةَ بِالأُرْدِيَّةِ. |

| | |
|---|---|
| ابوبکر میزان الصرف پڑھتا ہے | يَقْرَأُ أَبُوْ بَكْرٍ مِيْزَانَ الصَّرْفِ |
| میں زید سے بہار شریعت پڑھتا ہوں | اَقْرَأُ عَلٰي زَ يْدٍ بَهَار شريعت |
| زید کو ایک خط لکھنے دو | دَعْ زَ يدًا يَكْتُبُ كِتَابًا |
| زید اور خالد تم سے فیض الادب پڑھتے ہیں | يَقْرَأُ زَ يدٌ وَ خَالِدٌ عَليَكَ فَيْضَ الأَدَبِ |
| بے شک میں ہدایۃ النحو پڑھ چکا ہوں | قَدْ دَرَسْتُ هِدَايَةَ النَّحْوِ |
| میں نے زید کے بھائی کو خالد کے سامنے کل مارا ہے | قَدْ ضَرَبْتُ اَخَا زَ يْدٍ أَمَامَ خَالِدٍ أَمْس. |
| آج زید کے ماموں کا کپڑا دھویا گیا | اَلْيَوْمَ غُسِلَ ثَوْبُ خَالِ زَ يْدٍ |
| زید مٹی کا تیل پی کر بیمار ہو گیا | مَرِضَ زَ يْدٌ بَعْدَ شُرْبِ زَ يْتِ الْغَارِ |
| میں نے سنا ہے کہ زید کا باپ ملحد تھا | قَدْ سَمِعْتُ أَنَّ أَبَا زَ يْدٍ كَانَ مُلْحِدًا |
| پھر وہ مسلمان ہو گیا | ثُمَّ صَارَ مُسْلِمًا |
| کل مدرسہ کا پھاٹک کھولا جائے گا | تُفْتَحُ بَوَّابَةُ الْمَدْرَسَةِ غَدًا |
| پاک پانی سے کلی کرو | مَضْمِضُوا بِالْمَاءِ الطَّاهِرِ |
| خالد یہاں سے مسکراتے ہوئے بازار گیا ہے | ذَهَبَ خَالِدٌ مُبْتَسِمًا إِلَى السُّوْقِ هٰهُنَا. |
| زید کی بیوی نے اپنے باپ کی مدد کی | نَصَرَ زَوْجَةُ زَ يْدٍ اَبَاهَا. |

| | |
|---|---|
| علمائے اسلام بخیریت واپس آئے | رَجعَ عُلَمَاءُ الإِسْلَامِ سَالِمِيْنَ. |
| اے اللہ !ہمیں قرآن وحدیث کاعلم عطافرما | اَللّٰهُمَّ !اُرْزُقْنَا عِلْمَ الْقُرْآنِ وَالْحَدِيْثِ. |
| اے اللہ کے رسول !آپ پردرودوسلام ہو | يَارَسُوْلَ اللهِ !عَلَيْكَ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ. |
| حمد ہے اللہ کے لیے جوسارے جہاں کامالک ہے | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ . |

**حل لغات**: اَلْحَادِثُ:نوپید،نئی چیز جمع حَوَادِثُ۔اَلإِيْجَادُ: پیدا کرنا ،بنانا۔ أَمَّا:رہا۔شَاءَ:ماضی معروف واحد مذکر غائب چاہا(فتح)۔ اَلشُّعَاعُ : کرن، چمک، پرتو، جمع اَشِعَّةٌ۔بِأَنْ:یوں اس طرح کہ۔اَلآنَ:اب۔بِأَبِيْ أَنْتَ وَ اُمِّيْ: میرے ماں باپ حضور پر قربان۔عِدَّةُ أَجْزَاءٍ:کئی حصے۔جَعَلَ يَدُوْرُ :دورہ کرتا رہا۔اَلْبِدَايَةُ :آغاز۔اَلنِّهَايَةُ :اخیر۔أُرِيْدُ:میں چاہتاہوں۔

## ترجمہ اَلْحَدِيْثُ النُّورِي

(١).اِعْلَمْ أَنَّ اللهَ جَلَّ شَأْنُهٗ جان لوکہ اللہ تعالی(اس کی ذات بزرگ ہے)

أَزَلِيٌّ أَبَدِيٌّ . ازلی اور ابدی ہے۔

(٢).لَيْسَ لِوُجُوْدِهٖ بِدَايَةٌ وَلَا نِهَايَةٌ. اس کے وجود کے لیے نہ ابتدا ہے اور نہ انتہا۔

.......................................

(٣).وَأَمَّا الْعَالَمُ فَجَمِيْعُهٗ حَادِثٌ . اور رہاعالم تواس کاسب نوپید ہے۔

(٤).لَمْ يَكُنْ شَيْءٌ مِّنْهُ مَوْجُوْدًا اس کی کوئی چیز پہلے سے موجود نہیں تھی

مِن قَبلُ .........................................

(٥).بَلْ كُلٌّ وَاحِدٍ مِّنْهُ كَانَ بَعْدَ بلکہ ان میں سے ہر ایک بعد میں ہوا اس

أَنْ أَوْجَدَهُ اللهُ تَعَالىٰ . طور پر کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو پیدا کیا۔

(٦) .فَلَمَّا شَاءَ اللهُ إِيْجَادَ الْعَالَمِ خَلَقَ نُوْرَ النَّبِيِّ (صَلىَّ اللهُ تَعَالىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) قَبْلَ جَمِيْعِ الأَشْيَاءِ .

توجب اللہ تعالیٰ نے دنیا کو بنانا چاہا تو اس نے نبی ﷺ کے نور کو تمام چیزوں سے پہلے پیدا فرمایا۔

(٧) .ثُمَّ خَلَقَ مِنَ النُّوْرِ الْمُحَمَّدِيْ (عَلَيْهِ الصَّلَوٰةُ وَالسَّلَامُ) كُلَّ شَيْءٍ بِأَنْ قَسَّمَ شُعَاعَ النُّوْرِ الْمُحَمَّدِيْ (صَلىَّ اللهُ تَعَالىٰ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) عِدَّةَ أَجْزَاءٍ وَ خَلَقَ مِنْهَا الْقَلَمَ وَاللَّوْحَ وَالْعَرْشَ وَالْكُرْسِيَّ وَغَيْرَهَا .

پھر نور محمدی علیہ الصلوۃ والسلام سے ہر چیز کو اس طور پر پیدا فرمایا کہ نور محمد ﷺ کی کرن کو کئی حصوں میں تقسیم فرمایا اور اس سے قلم، لوح، عرش اور کرسی وغیرہ کو پیدا فرمایا۔

(٨) .فَنَبِيُّنَا (صَلىَّ اللهُ تَعَالىٰ وَسَلَّمَ) "أَوَّلُ خَلْقِ اللهِ".

لہذا ہمارے نبی ﷺ اللہ تعالیٰ کی پہلی مخلوق ہیں۔

(٩) .وَالآنَ أُرِيْدُ أَنْ أُسْمِعَكَ الْحَدِيْثَ النُّوْرِيَّ .

اور اب میں تجھے حدیث نوری سنانا چاہتا ہوں۔

(١٠) .وَهُوَ طَوِيْلٌ جِدًّا وَّ أَنْقُلُ هٰهُنَا مِنْهُ قَلِيْلًا .

اور وہ بہت لمبی ہے اور میں اس میں سے تھوڑی یہاں نقل کر رہا ہوں۔

(١١) .رَوٰى عَبْدُ الرَّزَّاقِ بْنُ هَمَّامٍ عَنْ جَابِرِ الصَّحَابِيِّ رَضِيَ اللهُ تَعَالىٰ عَنْهُ .قَالَ قُلْتُ يَارَسُوْلَ اللهِ بِأَبِيْ أَنْتَ وَأُمِّيْ .

عبد الرزاق بن ہمام نے صحابی رسول حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا انہوں نے فرمایا کہ میں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول! میرے ماں باپ حضور پر قربان۔

(١٢) .أَخْبِرْنِيْ عَنْ أَوَّلِ شَيْءٍ خَلَقَهُ اللهُ تَعَالىٰ قَبْلَ الأَشْيَاءِ .:

آپ مجھے اطلاع دیجیے سب سے پہلی چیز کے بارے میں جس کو اللہ تعالیٰ نے سب چیزوں سے پہلے پیدا فرمایا۔

(١٣).قَالَ يَاجَابِرُ !إِنَّ اللهَ تَعَالىٰ قَدْ خَلَقَ قَبْلَ الأَشْيَاءِ نُوْرَ نَبِيِّكَ مِنْ نُوْرِهٖ فَجَعَلَ ذٰلِكَ النُّوْرُ يَدُوْرُ بِالْقُدْرَةِ حَيْثُ شَاءَ اللهُ تَعَالىٰ .
فرمایا اے جابر !بے شک اللہ تعالی نے تمام چیزوں سے پہلے تیرے نبی کے نور کو اپنے نور سے پیدا فرمایا پھر وہ نور جہاں اللہ تعالی نے چاہا قدرت الٰہی سے دورہ کرتا رہا۔

(١٤).وَلَمْ يَكُنْ فِيْ ذٰلِكَ الْوَقْتِ لَوْحٌ وَلَا قَلَمٌ وَلَا جِنِّيٌّ وَلَا إِنْسِيٌّ .اور اس وقت نہ لوح تھا نہ قلم نہ جنت نہ دوزخ نہ فرشتہ نہ آسمان نہ سورج نہ چاند نہ جن نہ انسان۔

(١٥).فَلَمَّا أَرَادَاللهُ تَعَالىٰ أَنْ يَّخْلُقَ الْخَلْقَ قَسَّمَ ذٰلِكَ النُّوْرَ أَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ .
پھر جب اللہ تعالی نے ارادہ فرمایا کہ مخلوق کو پیدا کرے تو اس نور کو چار حصے میں تقسیم کیا۔

(١٦).فَخَلَقَ مِنَ الْجُزْءِ الأَوَّلِ الْقَلَمَ ومِنَ الثَّانِيْ اللَّوْحَ وَمِنَ الثَّالِثِ الْعَرْشَ .
تو پہلے حصے سے قلم دوسرے حصے سے لوح تیسرے سے عرش پیدا کیا۔

(١٧)ثُمَّ قَسَّمَ الْجُزْءَ الرَّابِعَ أَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ.
پھر چوتھے حصے کو چار حصوں میں تقسیم کیا۔

(١٨).فَخَلَقَ مِنَ الأَوَّلِ حَمَلَةَ الْعَرْشِ وَمِنَ الثَّانِيْ الْكُرْسِيَّ وَ مِنَ الثَّالِثِ بَاقِيَ المَلاَئِكَةِ .
تو پہلے سے عرش کو اٹھانے والے (فرشتوں)کو دوسرے سے کرسی اور تیسرے سے بقیہ فرشتوں کو پیدا فرمایا۔

(١٩).ثُمَّ قَسَّمَ الرَّابِعَ أَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ .
پھر چوتھے حصے کو چار حصوں میں تقسیم کیا۔

(٢٠).فَخَلَقَ مِنَ الأَوَّلِ السَّمٰوَاتِ وَمِنَ الثَّانِيْ الأَرْضِيْنَ وَمِنَ الثَّالثِ اَلْجَنَّةَ وَالنَّارَ .

(٢١).ثُمَّ قَسَّمَ الرَّابِعَ أَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ.(إِلىٰ آخرِ الْحَدِيثِ). (المصنف لعبد الرزاق(الجزء المفقود،الحديث:١٨،ص٦٣).

تو پہلے سے آسمان دوسرے سے زمین اور تیسرے سے جنت ودوزخ کو پیدا فرمایا۔پھر چوتھے حصے کو چار حصوں میں تقسیم کیا۔اسی طرح آخری حدیث تک ہے۔

(٢٢).اِعْلَمْ أَنَّ هٰذَا الْحَدِيْثَ قَدْ رَوَاهُ الإِمَامُ الْبَيْهَقِيُّ أَيْضًا فِيْ دَلَائِلِ النُّبُوَّةِ نَحْوَ رِوَايَةِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ وَأَخَذَهُ بِالْقُبُوْلِ اَكَابِرُ عُلَمَاءِ الإِسْلَامِ وَاعْتَمَدُوا عَلَيْهِ وَهُمُ الإِمَامُ الْقُسْطَلَانِيُّ وَالإِمَامُ اِبْنُ حَجَرِ بْنِ الْمَكِّيُّ وَالْعَلَّامَةُ الزُّرْقَانِيُّ وَالْعَلَّامَةُ الْفَاسِيُّ وَالشَّيْخُ عَبْدُ الْحَقِّ الدِّهْلَوِيُّ وَغَيْرُهُمْ مَلَاءَهُمُ اللهُ تَعَالىٰ قُبُوْرَهُمْ نُوْرًا .

**ترجمہ:** جان لو کہ اس حدیث کو امام بیہقی نے بھی دلائل النبوۃ میں روایت کیا ہے عبدالرزاق کی روایت کی طرح اور اس کو قبولیت کے ساتھ بڑے بڑے علماے اسلام نے لیا ہے اس پر اعتماد کیا ہے اور وہ امام قسطلانی، امام ابن حجر مکی، علامہ زرقانی، علامہ فاسی اور شیخ عبد الحق دہلوی وغیرہ ہیں۔اللہ تعالی ان کی قبروں کو نور سے بھر دے۔

## ترکیب

(١).**اِعْلَمْ أَنَّ اللهَ جَلَّ شَأْنُهُ أَزَلِيٌّ وَأَبَدِيٌّ**. اِعْلَمْ فعل امر واحد مذکر حاضر اس میں أَنْتَ کی ضمیر مرفوع متصل پوشیدہ فاعل، أَنَّ حرف مشبہ بالفعل کلمہ جلالت أَنَّ کا اسم اَزَلِیٌّ معطوف علیہ واو حرف عطف اَبَدِیٌّ معطوف، معطوف علیہ معطوف سے مل کر أَنَّ کی خبر، اَنَّ اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر بتاول مفرد ہوکر مفعول بہ اِعْلَمْ فعل کا، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

جَلَّ فعل ماضی صیغہ واحد مذکر غائب، شَانُہٗ مرکب اضافی ہوکر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ معترضہ ہوا۔

(٢).**لَيْسَ لِوُجُوْدِهٖ بِدَايَةٌ وَلَانِهَايَةٌ** لَیْسَ، فعل ناقص لام حرف جر وُجُوْدِہٖ مرکب اضافی ہوکر مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ثَابِتَۃٌ اسم فاعل کا ثَابِتَۃٌ اسم فاعل اس میں ھی کی ضمیر پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر خبر مقدم، بِدَایَۃٌ معطوف علیہ واو حرف عطف لَا حرف نفی

نِہایَۃٌ معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر اسم مؤخر، فعل ناقص اپنے اسم مؤخر اور خبر مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۳).وَأَمَّا الْعَالَمُ فَجَمِيْعُهٗ حَادِثٌ. وَاو مستانفہ، أَمَّا حرف شرط، اَلْعَالَمُ مبتدا اول، فَا جزائیہ، جَمِیْعُہٗ مرکب اضافی ہوکر مبتداے ثانی حَادِثٌ اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع متّصل پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر ہوئی مبتداے ثانی کی، مبتداے ثانی اپنی خبر سے مل کر خبر ہوئی اَلْعَالَمُ مبتدا کی، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(٤).لَمْ يَكُنْ شَيْءٌ مِنْهُ مَّوْجُوْدًا مِنْ قَبْلُ: لَمْ یَکُنْ فعل نفی جحد بلم فعل ناقص، شَیْءٌ موصوف مِنْ حرف جار، ہٗ ضمیر مجرور۔ جار اپنے مجرور سے مل کر متعلق ہوا ثَابِتٌ کے، ثَابِتٌ اسم فاعل اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل۔ اسم فاعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت۔ شَیْءٌ موصوف اپنی صفت سے مل کر فعل ناقص کا اسم، مَوْجُوْدًا اسم مفعول، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ نائب فاعل ، مِنْ حرف جار، قَبْلُ مجرور۔ جار اپنے مجرور سے مل کر متعلق ہوا مَوْجُوْدًا اسم مفعول کا۔ مُوْجُوْدًا اسم مفعول اپنے نائب فاعل اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر، فعل ناقص اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(٥).بَلْ كُلٌّ وَاحِدٍ مِّنْهُ كَانَ بَعْدَ أَنْ أَوْجَدَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى. بَلْ حرف عطف، کُلٌّ مضاف، وَاحِدٍ موصوف، مِنْ حرف جار، ہٗ مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر اہوا ثَابِتٌ اسم فاعل کا، ثَابِتٌ اسم فاعل، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر صفت۔ وَاحِدٍ موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، کَانَ فعل تام، اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل، بَعْدَ مضاف، أَنْ مصدریہ، أَوْجَدَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب، ہٗ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ۔ اَللّٰہُ کلمہ جلالت ذوالحال، تَعَالٰی فعل ماضی معروف، اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے

مل کر جملہ فعلیہ ہوکر بتاویل مفرد ہوکر مضاف الیہ ،مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا کَانَ فعل تام کا ،کَانَ فعل تام اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ ہوکر بتاویل مفرد ہوکر خبر۔ کُلُّ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(٦).فَلَمَّا شَاءَ اللّٰهُ إِيْجَادَ الْعَالَمِ خَلَقَ نُوْرَ النَّبِيِّ (صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) قَبْلَ جَمِيْعِ الأَشْيَاءِ.** فَا برائے تعقیب، لَمَّا حرف شرط ،شَاءَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب۔ اَللّٰہُ کلمہ جلالت فاعل ،اِیْجَا دَالْعَا لَمِ مرکب اضافی ہوکر مفعول بہ ،فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط ،خَلَقَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ اس کا فاعل ،نُوْ رَ النَّبِیِّ مرکب اضافی ہوکر مفعول بہ ،قَبْلَ مضاف جَمِیْعِ مضاف الیہ مضاف ،اَشْیَا ءِ مضاف الیہ ،جَمِیْعِ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا قَبْلَ مضاف کا۔ قَبْلَ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ۔ خَلَقَ فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر جزا، شرط اپنی جزا سے مل کر جملہ شرطیہ جزائیہ ہوا۔

**نوٹ: صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔** اس جملہ کی ترکیب سبق (۵) جملہ نمبر (۱۱) میں کر دی گئی ہے وہاں سے دیکھ لیں۔

**(٧).ثُمَّ خَلَقَ مِنَ النُّوْرِ الْمُحَمَّدِيْ ( عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ) كُلَّ شَيْءٍ بِأَنْ قَسَّمَ شُعَاعَ النُّوْرِ الْمُحَمَّدِيْ (صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَليهِ وَسَلَّمَ )عِدَّةَ أَجْزَاءٍوَخَلَقَ مِنْهَا الْقَلَمَ وَاللَّوْحَ وَالْعَرْشَ وَالْكُرْسِيَّ وَغَيْرَهَا.** ثُمَّ حرف عطف ،خَلَقَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل ،مِنْ حرف جار ،اَلنُّوْرِ الْمُحَمَّدِيْ مرکب توصیفی ہوکر مجرور ،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو اول ہوا خَلَقَ فعل کا ،کُلَّ شَیْءٍ مرکب اضافی ہوکر مفعول بہ ہوا خَلَقَ فعل کا ،بَا حرف جر ،اَنْ مصدریہ قَسَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل ،شُعَاعَ مضاف ،اَلنُّوْرِ الْمُحَمَّدِيْ مرکب توصیفی ہوکر مضاف الیہ ہوا شُعَاعَ مضاف کا ،شُعَاعَ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ اول ،عِدَّةَ أَجْزَاءٍ مرکب اضافی ہوکر مفعول بہ ثانی قَسَّمَ فعل کا۔ قَسَّمَ فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر

بتاویل مفرد معطوف علیہ، واو حرف عطف خَلَقَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، مِنْ حرف جار، ھَا ضمیر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا خَلَقَ فعل کا، اَلْقَلَمَ معطوف علیہ، واوٗ حرف عطف اَللَّوْحَ معطوف اول، واوٗ حرف عطف، اَلْعَرشَ معطوف ثانی، واوٗ حرف عطف اَلْکُرْسِيَّ معطوف ثالث، واوٗ حرف عطف غَیْرَھَا مرکب اضافی ہوکر معطوف رابع، معطوف علیہ اپنے چاروں معطوفات سے مل کر مفعول بہ ہوا خَلَقَ فعل کا، خَلَقَ فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ثانی ہوا خَلَقَ فعل کا، فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور دونوں ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**عَلَیْهِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ.** عَلٰی حرف جار، ہٖ مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا نَازِلَۃٌ اسم فاعل واحد مؤنث کا، نازِلَۃٌ اسم فاعل اس میں ھِيَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر مقدم، اَلصَّلٰوۃُ معطوف علیہ، واوٗ حرف عطف اَلسَّلَامُ معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مبتداے مؤخر، خبر مقدم اپنی مبتداے مؤخر سے مل کر لفظًا جملہ اسمیہ خبریہ اور معنًا انشائیہ ہوا۔

**نوٹ: صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ**۔ اس جملہ کی ترکیب سبق (۵) جملہ نمبر (۱۱) میں کردی گئی ہے وہاں سے دیکھ لیں۔

**(۸). فَنَبِیُّنَا (صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ) اَوَّلُ خَلْقِ اللّٰهِ.** فَا حرف عطف، نَبِیُّنَا مرکب اضافی ہوکر مبتدا، اَوَّلُ مضاف، خَلْقِ مضاف الیہ مضاف، اللّٰهِ کلمہ جلالت مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا اَوَّلُ مضاف کا، اَوَّلُ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر۔ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**نوٹ: صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ**۔ اس جملہ کی ترکیب سبق (۵) جملہ نمبر (۱۱) میں کردی گئی ہے وہاں سے دیکھ لیں۔

**(۹).وَالآنَ أُرِیْدُ أَنْ أُسْمِعَكَ الْحَدِیْثَ النُّوْرِيَّ.** واؤ حرف عطف،اَلآنَ مفعول فیہ مقدم،أُرِیْدُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر متّصل پوشیدہ فاعل،أَنْ مصدریہ أُسْمِعَكَ میں أُسْمِعُ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل،كَ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ اول،اَلْحَدِیْثَ النُّوْرِيَّ مرکب توصیفی ہوکر مفعول بہ ثانی،فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ ہوکر بتاویل مفرد مفعول بہ أُرِیْدُ فعل کا،أُرِیْدُ فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۰).وَهُوَ طَوِیْلٌ جِدًّا وَأَنَا أَنْقُلُ هٰهُنَا مِنْهُ قَلِیْلًا.** واؤ مستانفہ،هُوَ ضمیر مرفوع منفصل مبتدا،طَوِیْلٌ صفت مشبہ صیغہ واحد مذکر اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل،صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر،هُوَ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

جِدًّا مفعول مطلق ہوا جَدَّ فعل کا،جَدَّ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل،فعل اپنے فاعل اور مفعول مطلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

واؤ مستانفہ،أَنَا ضمیر مرفوع منفصل مبتدا،أَنْقُلُ فعل مضارع صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، هٰهُنَا میں هَا برائے تنبیہ،هُنَا مفعول فیہ،مِنْهُ میں مِنْ حرف جار،ہٗ مجرور،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا أَنْقُلُ فعل کا،قَلِیْلًا مفعول بہ،فعل اپنے فاعل مفعول بہ مفعول فیہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد خبر أَنَا کی۔أَنَا مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۱).رَوٰي عَبْدُ الرَّزَّاقِ بْنُ هَمَّامٍ عَنْ جَابِرِ نِ الصَّحَابِيِّ (رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ) قَالَ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ بِأَبِيْ أَنْتَ وَأُمِّيْ.** رَوٰي فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب،عَبْدُ الرَّزَّاقِ موصوف،اِبْنُ هَمَّامٍ مرکب اضافی ہوکر صفت ،موصوف اپنی صفت سے مل کر فاعل رَوٰي فعل کا،عَنْ حرف جار،جَابِرِ موصوف ، اَلصَّحَابِيِّ صفت،موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو

رَوِي فعل کا، قَالَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع متّصل پوشیدہ فاعل، قُلْتُ فعل ماضی معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں تُ ضمیر مرفوع متّصل فاعل، یَا حرف ندا قائم مقام اَدعُو کے اَدْعُو فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں أَنَا کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، رَسُوْلَ اللّٰہِ مرکب اضافی ہوکر منادی مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور منادی مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر مقولہ اول ۔أَنْتَ ضمیر مرفوع منفصل مبتدا، بَا حرف جار، أَبِيْ مرکب اضافی ہوکر معطوف علیہ، واوٗ حرف عطف أُمِّيْ مرکب اضافی ہوکر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا مَفْدِيٌّ اسم مفعول محذوف کا، مَفْدِيٌّ اسم مفعول اس میں أَنتَ کی ضمیر پوشیدہ نائب فاعل، اسم مفعول اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر أَنتَ ضمیر مبتدا کی، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مقولہ ثانی ہوا۔

**رَضِيَ اللّٰہُ تَعَالیٰ عَنْہُ.** رَضِيَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب، اَللّٰہُ کلمہ جلالت ذوالحال، تَعَالیٰ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر رَضِيَ فعل کا فاعل۔ عَنْہُ میں عَنْ حرف جار، ہٗ مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو رَضِيَ فعل کا۔ فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ معترضہ ہوا۔

## (۱۲) .اَخْبِرْنِي عَنْ أَوَّلِ شَیْءٍ خَلَقَہُ اللّٰہُ تَعَالیٰ قَبْلَ الأَشْیَاءِ .

اَخْبِرْ امر حاضر معروف صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں أَنْتَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، نون وقایہ کا، یائے متکلّم مفعول بہ، عَنْ حرف جار، أَوَّلِ مضاف، شَيْءٍ موصوف خَلَقَہُ میں خَلَقَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب، ہٗ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ، اَللّٰہُ کلمہ جلالت ذوالحال، تَعَالیٰ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع متّصل پوشیدہ فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر حال، ذوالحال حال سے مل کر خَلَقَ کا فاعل، قَبْلَ الأَشْیَاءِ مرکب اضافی ہوکر مفعول فیہ، فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد صفت شَیْءٍ موصوف کی ،موصوف اپنی صفت سے مل کر مضاف الیہ اَوَّلِ مضاف کا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے

مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا أَخْبِرْ فعل کا، فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر بتاویل مفرد مقولہ ثالث۔ فعل اپنے فاعل اور تینوں مقولوں سے مل کر جملہ فعلیہ ہوکر مقولہ ہوا قَالَ فعل کا، فعل اپنے فاعل اور مقولہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مفعول بہ ہوا رَوىٰ فعل کا، رَوَيٰ فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(۱۳). قَالَ یَاجَابِرُ إِنَّ اللّٰهَ تَعَالیٰ قَدْ خَلَقَ قَبْلَ الأَشْيَاءِ نُوْرَ نَبِیِّكَ مِنْ نُوْرِہٖ فَجَعَلَ ذٰلِكَ النُّوْرُ یَدُوْرُ بِالْقُدْرَةِ حَيْثُ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالیٰ.** قَالَ فعل ماضِی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع متّصل پوشیدہ اس کا فاعل یَا حرف ندا قائم مقام اَدْعُوْ فعل کے، اَدْعُوْ فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم اس میں اَنَا کی ضمیر پوشیدہ اس کا فاعل، جَابِرُ منادی مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور منادیٰ مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ندائیہ ہوکر مقولہ اوّل ہوا۔ اِنَّ حرف مشبہ بالفعل کلمہ جلالت ذوالحال تَعَالیٰ فعل ماضِی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر پوشیدہ اس کا فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر اِنَّ کا اسم، قَدْ برائے تحقیق خَلَقَ فعل ماضِی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، قَبْلَ الْاَشْیَاءِ، مرکب اضافی ہوکر مفعول فیہ، نُوْرَ مضاف نَبِیِّكَ میں نَبِیَّ مضاف الیہ مضاف كَ ضمیر مجرور متّصل مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا نُوْر مضاف کا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ مِنْ حرف جار نُوْرِہٖ مرکب اضافی ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا خَلَقَ فعل کا، خَلَقَ فعل اپنے فاعل مفعول بہ مفعول فیہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد خبر ہوئی إِنَّ کی، إِنَّ حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مقولہ ثانی ہوا۔

فَا حرف عطف برائے تعقیب، جَعَلَ فعل ناقص، ذٰلِكَ اسم اشارہ موصوف، اَلنُّوْرُ صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر جَعَلَ کا اسم، یَدُوْرُ فعل مضارع معروف

صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، بِالْقُدْرَۃِ مرکب جری ہو کر ظرف لغو ہوا یَدُوْرُ فعل کا، حَیثُ مضاف شَاءَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَللّٰہُ کلمۂ جلالت ذوالحال، تَعَالٰی فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل شَاءَ فعل کا، شَاءَ فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مضاف الیہ، حَیثُ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ ہوا یَدُوْرُ فعل کا، یَدُوْرُ فعل اپنے فاعل مفعول فیہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر جَعَلَ فعل ناقص کی، جَعَلَ فعل ناقص اپنے اسم و خبر مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مقولہ ثالث ہوا۔

**(۱۴). وَلَمْ یَکُنْ فِيْ ذٰلِکَ الْوَقْتِ لَوْحٌ وَّلَا قَلَمٌ وَلَا جَنَّۃٌ وَّلَا نَارٌ وَّلَا مَلَکٌ وَّلَا سَمَاءٌ وَّلَا شَمْسٌ وَّلَا قَمَرٌ وَّلَا جِنِّيٌّ وَلَا إِنْسِيٌّ.** واؤ مستانفہ، لَمْ یَکُنْ فعل تام فِيْ حرف جار ذٰلِکَ اسم اشارہ موصوف اَلْوَقْتِ صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ہوا لَمْ یَکُنْ فعل کا، لَوْحٌ معطوف علیہ واؤ حرف عطف لَا حرف نفی زائد، قَلَمٌ معطوف اول، واؤ حرف عطف لَا حرف نفی زائد، جَنَّۃٌ معطوف ثانی، واؤ حرف عطف لَا حرف نفی زائد، نَارٌ معطوف ثالث، واؤ حرف عطف لَا حرف نفی زائد مَلَکٌ معطوف رابع، واؤ حرف عطف لَا حرف نفی زائد سَمَاءٌ معطوف خامس، واؤ حرف عطف لَا حرف نفی زائد شَمْسٌ معطوف سادس، واؤ حرف عطف لَا حرف نفی زائد قَمَرٌ معطوف سابع، واؤ حرف عطف لَا حرف نفی زائد جِنِّيٌّ معطوف ثامن، واؤ حرف عطف لَا حرف نفی زائد إِنْسِيٌّ معطوف تاسع، معطوف علیہ اپنے تمام معطوفات سے مل کر فاعل لَمْ یَکُنْ فعل تام کا، فعل تام اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر مقولہ رابع ہوا۔

**(۱۵). فَلَمَّا أَرَادَ اللّٰہُ تَعَالٰی أَنْ یَّخْلُقَ الْخَلْقَ قَسَّمَ ذٰلِکَ النُّوْرَ أَرْبَعَۃَ أَجْزَاءٍ.** فَا حرف عطف برائے تعقیب، لَمَّا حرف شرط أَرَادَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَللّٰہُ کلمۂ جلالت ذوالحال تَعَالٰی ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر حال، ذوالحال اپنے

حال سے مل کر فاعل، أَنْ مصدر یہ یَخْلُقَ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل اَلْخَلْقَ مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد مفعول بہ اَرَادَ فعل کا۔ اَرَادَ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط، قَسَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل ذٰلِكَ النُّوْرُ مرکب توصیفی ہوکر مفعول بہ اول، أَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ مرکب اضافی ہوکر مفعول بہ ثانی، فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر جزا، شرط اپنی جزا سے مل کر جملہ شرطیہ جزائیہ ہوکر مقولہ خامس ہوا۔

**(۱٦). فَخَلَقَ مِنَ الْجُزْءِ الأَوَّلِ اَلْقَلَمَ وَمِنَ الثَّانِيْ اللَّوْحَ وَمِنَ الثَّالِثِ اَلْعَرْشَ** . فا حرف عطف برائے تعقیب خَلَقَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، مِنْ حرف جار اَلْجُزْءِ الأَوَّلِ مرکب توصیفی ہوکر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر معطوف علیہ واؤ حرف عطف مِنَ الثَّانِيْ مرکب جری ہوکر معطوف اول، واؤ حرف عطف مِنَ الثَّالِثِ مرکب جری ہوکر معطوف ثانی، معطوف علیہ اپنے دونوں معطوف سے مل کر ظرف لغو خَلَقَ فعل کا، اَلْقَلَمَ معطوف علیہ ، واؤ حرف عطف اَللَّوْحَ معطوف اول واؤ حرف عطف اَلْعَرْشَ معطوف ثانی معطوف علیہ اپنے دونوں معطوف سے مل کر مفعول بہ خَلَقَ فعل کا، فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مقولہ سادس ہوا۔

**(۱۷). ثُمَّ قَسَّمَ الْجُزْءَ الرَّابِعَ اَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ.** ثُمَّ حرف عطف قَسَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل اَلْجُزْءَ الرَّابِعَ مرکب توصیفی ہوکر مفعول بہ اول، اَرْبَعَةَ اَجْزَاءٍ مرکب اضافی ہوکر مفعول بہ ثانی، فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مقولہ سابع ہوا۔

**(۱۸). فَخَلَقَ مِنَ الأَوَّلِ حَمَلَةَ الْعَرْشِ وَمِنَ الثَّانِيْ الْكُرْسِيَّ وَمِنَ الثَّالِثِ بَاقِيَ المَلَائِكَةِ** . فا حرف عطف برائے تعقیب خَلَقَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل، مِنَ الأَوَّلِ مرکب جری ہوکر معطوف علیہ ،واؤ حرف عطف، مِنَ الثَّانِيْ مرکب جری ہوکر معطوف اول، واؤ حرف عطف مِنَ

الثَّالثِ مرکب جری ہوکر معطوف ثانی ، معطوف علیہ اپنے دونوں معطوفوں سے مل کر ظرف لغو خَلَقَ فعل کا، حَمَلَۃَ الْعَرْشِ مرکب اضافی ہوکر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف اَلْكُرْسِيَّ معطوف اول، واؤ حرف عطف بَاقِيَ المَلَائِكَۃِ مرکب اضافی ہوکر معطوف ثانی، معطوف علیہ اپنے دونوں معطوف سے مل کر مفعول بہ، خَلَقَ فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مقولہ ثامن ہوا۔

**(١٩) ثُمَّ قَسَّمَ الْجُزْءَ الرَّابِعَ اَرْبَعَۃَ أَجْزَاءٍ.** ثُمَّ حرف عطف قَسَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل اَلْجُزْءَ الرَّابِعَ مرکب توصیفی ہوکر مفعول بہ اول، اَرْبَعَۃَ اَجْزَاءٍ مرکب اضافی ہوکر مفعول بہ ثانی، فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مقولہ تاسع ہوا۔

**(٢٠) فَخَلَقَ مِنَ الأَوَّلِ السَّمٰوَاتِ وَمِنَ الثَّانِيْ الأَرْضِيْنَ وَمِنَ الثَّالِثِ الْجَنَّۃَ وَالنَّارَ.** فا حرف عطف برائے تعقیب خَلَقَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ فاعل، مِنَ الأَوَّلِ مرکب جری ہوکر معطوف علیہ، واؤ حرف عطف مِنَ الثَّانِي مرکب جری ہوکر معطوف اول، واؤ حرف عطف مِنَ الثَّالِث مرکب جری ہوکر معطوف ثانی معطوف علیہ اپنے دونوں معطوف سے مل کر ظرف لغو ہوا خَلَقَ فعل کا، اَلسَّمٰوَاتِ معطوف علیہ واؤ حرف عطف اَلأَرْضِيْنَ معطوف اول واؤ حرف عطف اَلْجَنَّۃَ اَلنَّارَ مرکب عطفی ہوکر معطوف ثانی ، معطوف علیہ اپنے دونوں معطوف سے مل کر مفعول بہ، خَلَقَ فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مقولہ عاشر ہوا۔

**(٢١) ثُمَّ قَسَّمَ الْجُزْءَ الرَّابِعَ اَرْبَعَۃَ أَجْزَاءٍ.** ثُمَّ حرف عطف قَسَّمَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل اَلْجُزْءَ الرَّابِعَ مرکب توصیفی ہوکر مفعول بہ اول، اَرْبَعَۃَ اَجْزَاءٍ مرکب اضافی ہوکر مفعول بہ ثانی، فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مقولہ حادی عشر ہوا قَالَ فعل کا۔ قَالَ فعل اپنے فاعل اور تمام مقولات سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(۲۲).إِعْلَمْ أَنَّ هٰذَا الْحَدِيْثَ قَدْ رَوَاهُ الإِمَامُ الْبَيْهَقِيُّ أَيْضًا فِيْ دَلَائِلِ النُّبُوَّةِ نَحْوَ رِوَايَةِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ وَأَخَذَهُ بِالْقُبُوْلِ أَكَابِرُ عُلَمَاءِ الإِسْلَامِ وَاِعْتَمَدُوا عَلَيْهِ وَهُمْ الإِمَامُ الْقَسْطَلَانِيُّ وَالإِمَامُ الْفَاسِيُّ وَالشَّيْخُ عَبْدُ الْحَقِّ الدِّهْلَوِيُّ وَغَيْرُهُمْ مَلَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى قُبُوْرَهُمْ نُوْرًا. اِعْلَمْ فعل امر صیغہ واحد مذکر حاضر اس میں أَنْتَ کی ضمیر پوشیدہ اس کا فاعل،أَنَّ حرف مشبہ بالفعل هٰذَا اسم اشارہ موصوف اَلْحَدِيْثَ صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر أَنَّ کا اسم قَدْ رَوَاهُ میں قَدْ برائے تحقیق رَوىٰ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب ضمیر سے خالی ہٗ ضمیر منصوب متّصل مفعول بہ اول اَلإِمَامُ مبدل منہ اَلْبَيْهَقِيُّ بدل مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر رَوىٰ کا فاعل،فِيْ حرف جار دَلَائِلِ النُّبُوَّةِ مرکب اضافی ہوکر مجرور ،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو رَوىٰ فعل کا،نَحْوَ مضاف رِوَايَةِ مضاف الیہ مضاف عَبْدِ الرَّزَّاقِ علم ہوکر مضاف الیہ،رِوَايَةِ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا نَحْوَ مضاف کا،نَحْوَ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول بہ ثانی،فعل اپنے فاعل دونوں مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ،واؤ حرف عطف أَخَذَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب ضمیر سے خالی ہٗ ضمیر منصوب مفعول بہ بِالْقُبُوْلِ میں با حرف جار اَلْقُبُوْلِ مجرور ،جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو أَخَذَ فعل کا،أَكَابِرُ مضاف عَلَمَاءِ الإِسْلَامِ ترکیب اضافی ہوکر مضاف الیہ ،اَكَابِرُ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر فاعل ،أَخَذَ فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف اول،واؤ حرف عطف اِعْتَمَدُوا فعل ماضی معروف صیغہ جمع مذکر غائب واؤ ساکن ضمیر بارز فاعل عَلَيْهِ مرکب جری ہوکر ظرف لغو فعل کا،اِعْتَمَدُوا فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ثانی،معطوف علیہ اپنے دونوں معطوف سے مل کر بتاویل مفرد ہوکر خبر، أَنَّ حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد مفعول بہ اِعْلَمْ فعل کا،اِعْلَمْ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔واؤ مستانفہ هُمْ ضمیر مرفوع منفصل مبتدا اَلإِمَامُ مبدل منہ اَلْقَسْطَلَانِيُّ اسم منسوب بدل ،مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر معطوف علیہ واؤ حرف عطف اَلإِمَامُ مبدل منہ اِبْنُ

حَجَرٍ مرکب اضافی ہوکر موصوف اَلْمَکِّيُ اسم منسوب صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر بدل ،مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر معطوف اول، واؤ حرف عطف اَلْعَلَّامَۃُ مبدل منہ اَلزُّرْقَانِيُّ اسم منسوب بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر معطوف ثانی، واؤ حرف عطف اَلْعَلَّامَۃُ مبدل منہ اَلفَاسِيُّ اسم منسوب بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر معطوف ثالث ،واؤ حرف عطف اَلشَّيْخُ مبدل منہ عَبْدُ الْحَقِّ علم ہوکر موصوف اَلدِّهْلَوِيُّ اسم منسوب صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر معطوف رابع ،واؤ حرف عطف غَيْرُهُمْ مرکب اضافی ہوکر معطوف خامس ، معطوف علیہ اپنے پانچوں معطوف سے مل کر خبر هُمْ ضمیر مبتدا کی، هُمْ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

مَلَاءَ فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اَللّٰہُ کلمۂ جلالت ذوالحال تَعَالٰی فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب اس میں هُوَ کی ضمیر مرفوع پوشیدہ اس کا فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر حال ،ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل قُبُوْرَهُمْ مرکب اضافی ہوکر مفعول بہ اول نُوْرًا مفعول بہ ثانی، فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر لفظاً جملہ فعلیہ خبریہ اور معناً جملہ انشائیہ ہوا۔

## نحوی اجرا کیسے کریں

آپ کے سامنے کوئی بھی کلمہ آجائے تو سب سے پہلے سوال ہوگا کہ مفرد ہے یا مرکب ؟ **اگر مفرد** ہے تو اس پر سوال ہوگا کہ اسم ہے یا فعل ہے یا حرف ہے ؟ اس کے پہچانتے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے اسم کی علامات میں تلاش کریں گے اگر کوئی علامت مل گئی تو اسم ہوگا اگر کوئی علامت نہیں ملی تو فعل کی علامت میں دیکھیں گے اگر کوئی علامت مل گئی تو فعل ہوگا اگر اسم و فعل دونوں کی علامات میں سے کوئی نہ ہو تو حرف ہوگا، اگر وہ کلمہ اسم بنے تو اس پر سوال ہوگا کہ معرب ہے یا مبنی ؟ اس کے پہچان کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے مبنی الاصل کی اقسام میں دیکھیں گے اور پھر مبنی غیر الاقسام میں دیکھیں گے اگر مل گیا تو مبنی ہوگا ورنہ معرب ہوگا مبنی الاصل کی اقسام یہ ہیں (۱) فعل ماضی (۲) امر حاضر معروف (۳) تمام حروف۔ اور

مبنی غیر الاصل کی اقسام یہ ہیں (۱)اسمائے مضمرات (۲)اسمائے اشارات (۳)اسمائے موصولات (۴)اسمائے افعال (۵)اسمائے ظروف (۶)اسمائے اصوات (۷)اسمائے کنایات (۸)مرکب بنائی۔

اگر معرب ہے تو پھر سوال ہو گا کہ معرفہ ہے یا نکرہ ؟اس کے پہچاننے کا طریقہ یہ ہے کہ معرفہ کی اقسام میں تلاش کریں گے اگر مل گیا تو معرفہ ہو گا ورنہ نکرہ ہو گا، پھر سوال ہو گا کہ مذکر ہے یا مؤنث ؟اس کا جواب یہ ہے کہ دیکھیں گے کہ اس میں علامات تانیث پائی جاتی ہے یا نہیں، اگر علامت تانیث ہو تو مؤنث ورنہ مذکر ہو گا، پھر سوال ہو گا کہ واحد ہے یا تثنیہ ہے یا جمع ؟اس کا جواب یہ ہے کہ سب سے پہلے جمع کی علامات میں دیکھیں گے ،اگر جمع کی علامت ہے تو جمع ہو گا اگر جمع بنے تو سوال ہو گا کہ جمع مکسر ہے یا جمع سالم ؟تو اس کا جواب یہ ہے اگر اس کے آخر میں واؤ نون ہے، یا یاء نون ہے تو جمع مذکر سالم ہے، اگر یا الف اور تاء ہے تو جمع مؤنث سالم ہو گا، اگر جمع سالم نہیں ہے بلکہ جمع مکسر ہے تو پھر سوال ہو گا کہ جمع قلت ہے یا جمع کثرت ؟اس کا جواب یہ ہے کہ جمع قلت کے چھ اوزان میں سے ہے تو جمع قلت ورنہ جمع کثرت ہوگی، اگر جمع کی علامت نہیں ہے تو پھر تثنیہ کی علامت دیکھیں گے اگر مل گئی تو تثنیہ ہو گا ورنہ واحد ہو گا، پھر سوال ہو گا اس کی حالت کونسی ہے ؟یعنی اس کی حالت رفعی ہے یا نصبی یا جری ہے ؟جواب یہ ہے کہ اس سے پہلے والے عامل کو دیکھیں گے جو عامل ہو گا اس ہی کے مطابق اس کی حالت ہوگی پھر دیکھیں گے کہ اس کو پڑھنا کیسے ہے ؟یعنی اعراب بالحرکت یا اعراب بالحرف ہے، اعراب اصلی ہے یا اعراب تبعی ہے، اعراب لفظی ہے یا اعراب تقدیری یا اعراب محلی، تو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر مبنی ہے تو اس کا اعراب محلی ہے اور اگر معرب ہے تو اسم متمکّن کی سولہ اقسام میں دیکھیں گے جو قسم بنے گی وہی اس کا اعراب ہو گا اگر اس کے ماقبل عامل نہیں ہے تو پھر اس کا اعراب تبعی ہو گا یہ سوالات تب ہوں گے جبکہ کہ کلمہ اسم ہو۔

اور اگر کلمہ فعل ہے تو پھر سوال ہو گا کہ فعل متصرف ہے یا فعل غیر متصرف ؟فعل غیر متصرف کی اقسام یہ ہے کہ (۱)افعال مقاربہ (۲)افعال مدح وذم (۳)افعال تعجب۔ اگر

افعال غیر متصرفہ میں سے ہے تو جو قسم ہوگی اس کے قواعد جاری کریں گے اور اگر افعال متصرفہ میں سے ہے تو دیکھیں گے کہ افعال تامہ میں سے ہے یا افعال ناقصہ میں سے ہے ؟اگرافعال ناقصہ میں سے ہے تواس کے قواعد جاری کریں گے ،اگرافعال تامہ میں سے ہے توپھر سوال ہوگا فعل معروف ہے یافعل مجہول ؟پھر سوال ہوگا کہ فعل لازم ہے یامتعدّی ؟اگر متعدّی ہے توپھر سوال ہوگا متعدّی بیک مفعول ہے یابدو مفعول یابسہ مفعول ؟جو بھی ہوگا اس کے قواعد جاری کریں گے یہ سوالات اس وقت ہوں گے جب وہ کلمہ فعل ہو، اگر حرف ہے توپھر سوال ہوگا کہ حروف عاملہ میں سے ہے یاغیر عاملہ میں سے ؟اگر عاملہ میں سے ہو تو پھر سوال ہوگا کہ کیاعمل کرتاہے ؟یہ تمام سوالات اس وقت ہوں گے جب کلمہ مفرد ہواگر کلمہ مرکب ہے توپھر سوال ہوگا کہ مرکب مفید ہے یاغیر مفید ؟اگر مفید ہے تواس کی کونسی قسم ہے ؟اگر غیر مفید ہے تواس کی کونسی قسم ہے ؟

## صرفی قواعد کااجراکیسے کریں

صرفی قواعد کے اجرا کے لیے بہتر ہوگا کہ تلاوتِ قرآن مجید یاعربی کتابوں کے مطالعہ کے دوران ہر کلمہ کے بارے میں درج ذیل سوالات ضرور حل کریں:

**(ا)**۔زیر نظر کلمہ اسم ہے یافعل یاحرف ؟**(۲)**۔**اگراسم** ہے تومصدر ہے یامشتق یا جامد ؟**(۳)**۔اگر مصدر یامشتق ہے تو باب متعیّن کرنے کے بعد درج ذیل امور کے بارے میں غور کریں:

**[الف]صحیح** ہے یامہموز یامعتل یامضاعف ؟[ب]اگر مہموز یامعتل یامضاعف ہے تو اپنی اصلی حالت پر ہے یااس میں کچھ تبدیلی ہوئی ہے ؟**[ج]**اگر تبدیلی ہوئی ہے توکس قاعدہ کے تحت ہوئی ہے، قاعدہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے تعلیل جاری کریں۔**(۴)**۔اگر زیر نظر کلمہ جامد ہے،تومصدر اور مشتق میں غور طلب امور (تعیین مہموز وغیرہ اور اجراے تعلیل )حل کرکے درج ذیل امور پر غور کریں:

**[الف]**وہ کلمہ واحد ہے یاتثنیہ یاجمع ؟[ب]اگر واحد ہے تواس کا تثنیہ اور جمع کیا ہوگا؟اور اگر تثنیہ یاجمع ہے تو واحد وغیرہ کیاہوگا؟[ج]وہ کلمہ مصغر ہے یامکبر؟اگر مکبر ہے تو

قواعد تصغیر کے اعتبار سے اس کی تصغیر کیا ہوگی۔[د]وہ کلمہ اسم منسوب ہے یا نہیں؟اگر نہیں تو اسم منسوب بنانے پر اس کی شکل کیا ہوگی؟

**(۵)**۔اور اگر وہ کلمہ فعل ہے تو درج ذیل امور حل کریں۔

[**الف**]ماضی ہے یا مضارع یا امر یا نہی ؟اور بہر صورت معروف ہے یا مجہول ؟(گردان بھی کرڈالیں)[**ب**]اگر فعل مضارع ہے تو مثبت ہے یا منفی ؟[ج]اگر مثبت ہے تو مؤکد ہے یا غیر مؤکد؟مؤکد ہونے کی صورت میں تاکید سے ہونے والی تبدیلی کی طرف توجہ کریں۔[**د**]اگر منفی ہے تو حروف نفی میں سے کون حرف["ما"،لا"،"لم"،"لن"]اس پر داخل ہے؟"لم"اور"لن"کے ذریعہ اگر نفی ہو تو ان سے ہونے والی تبدیلی کی طرف توجہ کریں۔[ہ]کون سا صیغہ ہے اور اس کا صرفی وزن کیا ہے؟[و]مصدر اور مشتق کے بارے میں غور طلب امور بھی حل کریں(یعنی صحیح وغیرہ میں کیا ہے؟معلل ہے یا غیر معلل؟اور کس قاعدہ کے تحت تبدیلی ہوئی ہے؟)

مذکورہ بالا طریقہ اختیار کرتے ہوئے اگر آپ عربی کتابوں کا مطالعہ کریں گے تو عربی کلمات کے تلفظ میں خطا نہیں ہوگی۔شروع شروع میں اتنے سارے سوالات حل کرنے میں آپ کا کافی وقت صرف ہوگا،مگر چند دنوں کی مشق و ممارست کے بعد ان شاءاللہ الرحمن آپ کا ذہن اس قابل ہوجائے گا کہ آپ کو غور وفکر کے مذکورہ بالا تمام مراحل حل کرنے پر قدرت حاصل ہوجائے گی۔[واللہ الموفق لکل خیر]۔

# تعارف مترجم ایک نظر میں

## (بقلم خود)

**نام ونسب:** محمد گل ریز بن امیر دولھا بن وزیر خاں بن عجب خاں۔ **وطن:** مدنا پور، پوسٹ شیش گڑھ، بہیڑی، بریلی شریف یوپی۔ **تاریخ پیدائش:** ۱۰/ نومبر ۱۹۹۰ بروز ہفتہ

**جن مدارس میں تعلیم حاصل کی:**

**(۱)**۔دار العلوم غریب نواز مدنا پور (پرائمری درجات)

**(۲)**۔مدرسہ اشرف العلوم شیش گڑھ، رام پور (درجۂ حفظ)

**(۳)**۔مدرسہ عالیہ نعمانیہ غریب نواز شیش گڑھ، رام پور (درجۂ اعدادیہ)

**(۴)**۔مدرسہ الجامعۃ القادریہ رچھا بریلی شریف (درجۂ اولیٰ، ثانیہ)

**(۵)**۔دار العلوم علیمیہ جمداشاہی ضلع بستی یوپی (درجۂ ثالثہ، رابعہ)

**(۶)**۔ دار العلوم اہل سنت الجامعۃ الاشرفیہ مصباح العلوم مبارک پور اعظم گڑھ (خامسہ، سادسہ، سابعہ، فضیلت، تحقیق فی الادب ومشق افتاء)

**(۷)**۔جامعہ سعدیہ کاسرکوڈ کیرالا (ڈپلومہ عربی ایک سال)

**فراغت:** دار العلوم اہل سنت الجامعۃ الاشرفیہ مصباح العلوم مبارک پور اعظم گڑھ یکم جمادی الاخری ۱۴۳۶ھ، مطابق ۲۲/ مارچ ۲۰۱۵ء بروز اتوار

**اسناد:**

(۱) مولوی (۲) عالم (۳) کامل (مدرسہ تعلیمی بورڈ اتر پردیش)

**قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان دہلی:**

**(۱)**۔ایک سالہ کمپیوٹر کورس

**(۲)**۔عربی ڈپلومہ کورس دو سالہ

**(۳)**۔اردو ڈپلومہ کورس ایک سالہ

**(۴)**۔انٹر، ہندی)

**تدریسی خدمات:** جامعۃ المدینہ فیضان عطار ناگ پور تاحال

**شرف بیعت:** پیر طریقت رہبر شریعت قاضی القضاۃ فی الھند حضور اختر رضا خاں صاحب قبلہ الملقب بہ تاج الشریعہ بریلی شریف۔

## قلمی خدمات

(۱)۔مصباح العربیہ شرح منہاج العربیہ اول (مطبوع)
(۲)۔مصباح العربیہ شرح منہاج العربیہ دوم (مطبوع)
(۳)۔مصباح العربیہ شرح منہاج العربیہ سوم (مطبوع)
(۴)۔مصباح العربیہ شرح منھاج العربیہ چہارم (غیر مطبوع)
(۵)۔مصباح العربیہ شرح منھاج العربیہ پنجم (غیر مبطوع)
(۶)۔مشکوٰۃ العربیہ شرح مفتاح العربیہ اول (مطبوع)
(۷)۔مشکوٰۃ العربیہ شرح مفتاح العربیہ دوم (مطبوع)
(۸)۔مفتاح الانشاء شرح مصباح الانشاء اول (مطبوع)
(۹)مفتاح الانشاء شرح مصباح الانشاء دوم (مطبوع)
(۱۰)۔روضۃ الادب شرح فیض الادب اول (مطبوع)
(۱۱)۔مصباح الطالبین ترجمہ منہاج العابدین (مطبوع)
(۱۲)۔علم صرف کے آسان قواعد (مطبوع)
(۱۳)۔معارف الادب شرح مجانی الادب (مطبوع)
(۱۴) حیات خضر علیہ السلام (مطبوع)
(۱۵)۔حیاۃ حافظ الملۃ وخدماتہ، عربی ۱۰۰ صفحات (غیر مطبوع)
(۱۶)۔روز مرہ کے شرعی مسائل (غیر مطبوع)
(۱۷)۔روضۃ الادب شرح فیض الادب دوم (غیر مطبوع)
(۱۸)۔اہم تراکیب اور ان کا حل (غیر مطبوع)
(۱۹)۔اجراء صرف (۱،۲) پارہ۔ (غیر مطبوع)

اور ان کے علاوہ کچھ کتابوں پر کام جاری ہے۔

محمد گل ریز رضا مصباحی مدنا پوری بریلی شریف یوپی
Mob:8057889427,9458201735

